مرتبہ کمال پر پہونچنا۔

**رَسِیدَہ** ۔ ف۔ بمعنی پختہ۔

**رَسِیدَگی** ۔ ف۔ پہونچ۔ جوان ہونا سن بلوغ کو پہونچنا۔

**رَسِیل** ۔ ع۔ ہمراہ۔ قاصد۔ پیغام کا بہجانیوالا۔ بہیجا گیا۔

**رَسِیلَہ** ۔ ع۔ مکتوب۔ خط۔

## فصل را۔ مع شین معجمہ

**رَش** ۔ ف۔ اٹھارھوین تاریخ ہرماہ شمسی کی۔ ایک قسم ریشمی کپڑے کی اور بمعنی بازو جسکی عربی عضد ہی۔

**رَش** ۔ ع۔ ٹپکنا پانی کا۔ آنسوؤنکا ٹپکنا آنکھونسے۔ مینھ کی پھوہار پڑنا۔

**رِشَا** ۔ ع۔ رسی۔

**رَشَا** ۔ ع۔ ہرن کا بچہ۔

**رَشَاد** ۔ ع۔ راہ راست پر آنا۔ ہدایت پانا۔ رائی جو دوا مشہور ہی۔ ترہ تیزک جس کو ہالون کہتے ہین۔ حَبُّ الرَّشَاد۔ یعنی تخم ترہ تیزک۔

**رَشَادَت** ۔ ع۔ ہدایت۔ راہ راست پر رہنا۔ نیک راہ پر چلنا۔

**رَشَاش** ۔ ع۔ } پانی یا خون جو کسی جگہ پر
**رَشَاشَہ** ۔ ع۔ } ٹپکے۔

**رَشَاقَت** ۔ ع۔ خوبصورت قد ہونا۔

**رِشتَن** ۔ ف۔ کاتنا۔

**رِشتَہ** ۔ ف۔ دہاگا تاگا۔ سویّان جسکو دودھ اور شکر کے ساتھ کھاتے ہین رسّی نام بیماری کا جسمین پانون مین زخم ہوجاتا ہی اور اُس سے سوت کے مانند تار نکلتا ہی ہندی مین نارو کہتے ہین۔

**رِشتَہ بانگشت بستن** ۔ ف۔ کنایہ یاد رکھنے سے اسلیے کہ یادداشت کے واسطے ڈورا انگلی مین باندھ لیتے ہین۔

**رِشتَہ پیچان** ۔ ف۔ کنایہ لپٹے ہوے سانپ سے۔ مار پیچان۔

**رِشتَہ دراز دادن** ۔ ف۔ مہلت اور رخصت دینا۔

**رِشتَہ زدن** ۔ ف۔ پیمایش کرنا ناپنا۔

**رِشتۂ عُمر** ۔ ف۔ سالگرہ کا ناڑا۔

**رَشح** ۔ ع۔ ٹپکنا پانی کا کسی جگہ پر۔

**رَشحَہ** ۔ ع۔ جسم سے پسینہ کا ٹپکنا۔

**رُشد** ۔ ع۔ ہدایت۔ نیک راہ پر چلنا۔ راہ راست پانا۔

**رَشف** ۔ ع۔ چوسنا۔

**رَشک** ۔ ف۔ حسد۔ ڈاہ۔

**رَشکین** ۔ ف۔ حسد کرنیوالا۔

**رَشمیز** ۔ ف۔ لکڑی کھانیوالا کیڑا عربی مین اَرَضَہ اور ہندی مین دیمک کہتے ہین۔

**رِشُوت** ۔ ع۔ وہ چیز جو کسی کو دین تاکہ وہ شخص ناحق کی کارسازی کرے۔

**رُشَید** ۔ ع۔ راہ راست دکھانیوالا۔ اور راہ راست پانیوالا۔ راست تدبیر۔ ہدایت کیا ہوا۔ ہدایت یافتہ۔ نام خدا تعالی کا۔ نام خاقانی کے بیٹے کا۔

**رَشِیقَہ** ۔ ع۔ نیکو قد۔ زیبا اندام۔ خوبصورت قد اور خوبصورت جسم ہونا۔

## فصل را۔ مع صاد مہملہ

**رَصَاص** ۔ ع۔ قلعی۔ رانگ۔

**رَصَانَت** ۔ ع۔ اُستواری۔ مضبوطی۔

**رَصَد** ۔ ع۔ کسی سے اُمید رکھنا۔ اور جمع راصد کی بمعنی نظر کرنیوالے۔ دیکھنے والے۔ سرراہ مسافرونکے خبرگیران لوگ۔ اور بنا چوترہ جو پہاڑ کی چوٹی پر سات سوگز بلند بناتے ہین اور نجومی لوگ اُسپر بیٹھ کے ستارونکا احوال دریافت کرتے ہین۔

**رَصَد در کار بستن** ۔ ف۔ کام کو نہایت خوبی سے انجام کو پہونچانا۔

**رَصَدگاہ** ۔ ف۔ جاے اُمید۔

## فصل را۔ مع ضاد معجمہ

**رِضَا** ۔ ع۔ خوشنودی۔ اور اہل تصوف کی اصطلاح مین راضی رہنا بندہ کا خدا کی مرضی پر خواہ راحت ہو خواہ رنج۔ اور یہ مرتبہ رنج کا ہو اس سے کم مرتبہ صبر کا ہی اور اس سے زیادہ مرتبہ تسلیم کا ہی اور لقب علی ابن موسی علیہم السلام کا

**رَضَاع** ۔ع۔ بچّے کا دودھ پینا دو برس
کے اندر۔ شیر خوارگی۔ بکسر را بھی آیا ہی۔
**رَضَاعَت** ۔ع۔ بچّے کی شیر خوارگی یعنی
دودھ پینا اور مُدّت اُسکی دو برس تک ہی۔
**رِضْوَان** ۔ع۔ خوشنودی۔ رضامندی
نام فرشتہ کا جو مؤکل اور دربان بہشت ہی۔
**رَضَوِی** ۔ع۔ } منسوب طرف حضرت امام
**رَضَوِیَّہ** ۔ع۔ } علی موسیٰ رضا علیہ السلام کے
**رَضِیّ** ۔ع۔ پسندیدہ جس سے دوسرا خوش ہو
**رَضِیع** ۔ع۔ طفل شیر خوار دودھ شریک
یعنے دو بچے جنھون نے ایک دائی کا دودھ
پیا ہو وہ دونون آپس مین ایک دوسرے
کے رضیع کہلاتے ہین۔
**رَضِیَّہ** ۔ع۔ راضی کی گئی۔ راضی شدہ

## فصل را مع طائے مہملہ

**رَطْب** ۔ع۔ وہ چیز جو اپنی رطوبت اصلی سے
تر ہو یا اپنی خاصیت اور تاثیر سے تر ہو۔
**رُطَب** ۔ع۔ خرما تر و تازہ۔
**رَطْبُ اللِّسَان** ۔ع۔ تر زبان ۔ مراد
شکر گزار سے ہی۔
**رَطْل** ۔ع۔ آدھ سیر کا وزن۔ یا آدھ سیر کا
پیمانہ۔ وہ پیالہ شراب کا جس مین آدھ سیر
شراب سمائے اور بمعنی مطلق پیالہ شراب
کے بھی آتا ہی۔
**رَطْلِ گِران** ۔ف۔ بڑا پیالہ شراب کا
اور بڑا پیمانہ۔
**رُطُوبَت** ۔ع۔ تری۔ نمی۔
**رُطُوبَتِ اَصْلِیَّہ** ۔ع۔ پیدائشی تری اور
رطوبت جو اعضا مین ہوتی ہی۔

## فصل را مع عین مہملہ

**رِعَا** ۔ع۔ ہری گھاس۔ چرائی کی شئے
بیل اور بکری کا گلّہ۔ چرواہے۔ حاکم لوگ
**رَعَا** ۔ع۔ چرنا۔ چرانا۔
**رُعَات** ۔ع۔ جمع راعی کی۔ چرواہے
نگہبان لوگ۔ اور مجازاً بمعنی بادشاہون
اور حاکمون کے۔
**رِعَاث** ۔ع۔ گوشوارہ۔ گلوبند۔
**رُعَاف** ۔ع۔ وہ خون جو دماغ سے
ناک کی راہ آوے۔ نکسیر۔
**رِعَایَا** ۔ع۔ جمع رعیّت کی۔
**رِعَایَت** ۔ع۔ کسی چیز کی نگاہداشت کرنا۔
لحاظ کرنا۔ طرفداری کرنا۔ طرفداری۔
**رُعْب** ۔ع۔ خوف۔ ڈر۔
**رَعْد** ۔ع۔ آواز ابر کی اور بعضے کہتے
ہین آواز اُس فرشتے کی جو ابر کو ہانکتا ہی اور
نام عاشق رباب کا۔
**رَعْشَہ** ۔ع۔ کپکپی۔ وہ بیماری جس سے
ہاتھ اور دوسرے اعضا بغیر قصد اور
ارادہ کے لرزتے ہین۔
**رَعْنَا** ۔ع۔ وہ عورت جو نازکی کے سبب سے
سُست رہتی ہو۔ وہ عورت جو ہر وقت
بناؤ سنگار کیے رہے۔ اور فارسی کے استعمال
مین بغیر ہمزہ کے بمعنی زیبا۔ خوشنما۔ چالاک
صاحب غرور۔ خود آرا کے مستعمل ہوا اور
نام ایک پھول کا جو اندر سے سُرخ اور باہر سے
زرد ہوتا ہی۔ اور مجازاً بمعنی دو رنگ کے
**رَعْنَائی** ۔ف۔ خود آرائی۔ زیبائی۔
**رُعُونَت** ۔ع۔ نادانی۔ نرمی۔ سُست ہونا
سرکشی۔ غرور۔ خود آرائی۔ زینت۔
**رَعْی** ۔ع۔ چرنا۔ چرانا۔ نگہبانی۔
**رِعْی** ۔ع۔ ہری گھاس چارپایون کے
کھانیکے قابل۔
**رَعِیب** ۔ع۔ خائف۔ ڈرنیوالا۔
**رَعِیَّت** ۔ع۔ وہ شی جس کی چرواہا اور
گلہ بان نگہبانی کرے مجازاً پرجا۔ دنیا کے
لوگ جو ماتحت کسی حاکم کے ہون۔

## فصل را مع غین معجمہ

**رَغَام** ۔ع۔ خاک بالو ملی ہوئی۔
**رَغَائِب** ۔ع۔ جمع رغیبہ کی مرغوب چیزین
**رَغَاب** ۔ع۔ نرم زمین۔
**رَغْب** ۔ع۔ خواہش کرنا۔ لالچ کرنا۔ اور
اندازہ سے زیادہ اور بہت کھانا۔
**رَغْبَت** ۔ع۔ خواہش۔ دلی توجہ۔
**رَغَد** ۔ع۔ عیش۔ نعمت۔ خوشی۔
**رَغْم** ۔ع۔ خاک آلودہ ہونا۔ مکروہ رکھنا

ذلیل و خوار ہونا۔ اور مجازاً کسیکے برخلاف کام کرنا۔

**رغو** ۔ع۔ کف ۔ پھین ۔ جھاگ ۔

**رغیب** ۔ع۔ رغبت کرنیوالا ۔

**رغیف** ۔ع۔ چھوٹی موٹی روٹی ٹکیہ ۔

## فصل را ۔ مع فا

**رف** ۔ع۔ بہت کھانا ۔ عورت کے ہونٹھون کا بوسہ لینا ۔ کسی کے ساتھ نیکی کرنا ۔ کسی چیز کے رنگ کا چمکنا ۔ چوسنا ۔ گلے ۔ بکری کا گلہ بڑے اونٹ ۔ بردارۂ خانہ یعنی مکانکے دروازہ کے دونون طرف جو طاق سے مثل بناتے ہین واسطے بیٹھنے لوگون کے

**رفات** ۔ع۔ ٹوٹا ہوا ۔ ریزہ ریزہ ۔ وہ چیز جو ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے ۔

**رفادہ** ۔ع۔ گدّی جو کپڑے کی چند تہ کرکے بعد فصد کھولنے کے رگ پر رکھ کے باندھ دیتے ہین ۔ پٹی زخم کی ۔ رفیدہ اسیکا آلہ ہے

**رفاق** ۔ع۔ جمع رفیق کی ۔

**رفاقت** ۔ع۔ ہمراہی ۔ رفیق ہونا ۔

**رفاہ** ۔ع۔ آرام ۔ فراخی عیش کی آسانی ۔

**رفاہت** ۔ع۔ } تن آسانی ۔ فراخی عیش کی
**رفاہیت** ۔ع۔

**رفت** ۔ف۔ گیا ۔ رفتار ۔

**رفتار** ۔ف۔ چال ۔

**رفتن** ۔ف۔ جانا ۔ چلنا ۔ مجازاً مرنا ۔

**رفتن** ۔ف۔ پھاڑنا ۔ جھاڑو دینا ۔

**رفث** ۔ع۔ جماع ۔ فحش ۔ بری باتین کہنا حالت جماع مین عورت سے باتین کرنا ۔

**رفد** ۔ع۔ بڑا کاسہ ۔ بخشش ۔

**رفرف** ۔ع۔ بازو بہت پھیلانا پرندکا واسطے نیچے اُترنے کے ۔ عمارت کا طاق ۔ جامۂ سبز ۔ تکیہ ۔ خیمہ ۔ نام مقام اسرافیل علیہ السلام کا ۔ نام مرکب کا جسپر رسولخدا صلعم شب معراج سوار ہوے تھے ۔

**رفراف** ۔ع۔ شتر مرغ ۔

**رفس** ۔ع۔ کسی چیز کو ٹھوکر مارنا ۔

**رفض** ۔ع۔ چھوڑنا ۔ ترک کرنا ۔

**رفع** ۔ع۔ بلند کرنا ۔ اُٹھانا ۔ کسی کلمہ کو حرکت پیش کی دینا ۔ غلہ کا اُٹھانا ۔ حاکم کے آگے قصہ لیجانا ۔ موقوف کرنا ۔ برطرف ۔

**رفع دیوانی** ۔ف۔ کنایہ حساب دیوانی سے

**رفعت** ۔ع۔ بلندی مرتبہ کی ۔ بلند قد ہونا

**رفق** ۔ع۔ نرمی ۔ مہربانی ۔

**رفقا** ۔ع۔ جمع رفیق کی ۔

**رفقہ** ۔ع۔ اسم جمع ہے بمعنی گروہ ہمسفر ۔

**رفو** ۔ع۔ درست کرنا پھٹے ہوے کپڑے کا جوڑکر سوت وغیرہ سے ۔

**رفیدہ** ۔ع۔ آلہ رفادہ بمعنی زخم کی پٹی کا ۔

**رفیف** ۔ع۔ چمکنا ۔ جامۂ نرم ۔

**رفیع** ۔ع۔ بلند مرتبہ ۔ بلند آواز ۔ شریف

**رفیق** ۔ع۔ ساتھی ۔ ہمسفر ۔ دوست ۔

## فصل را ۔ مع قاف

**رق** ۔ع۔ بندگی ۔ غلامی ۔

**رق** ۔ع۔ ہرن کی جھلی جسپر لکھتے ہین ۔

**رقاب** ۔ع۔ جمع رقبہ بمعنی گردن کی ۔ اور بمعنی غلامان وکنیزان کے بھی ہے ۔

**رقابت** ۔ع۔ انتظار ۔ نگہبانی ۔ رقیب ہونا

**رقاد** ۔ع۔ نیند ۔ سو رہنا ۔

**رقاص** ۔ع۔ ناچنے والا ۔

**رقاع** ۔ع۔ جمع رقعہ کی ۔ پیوند ۔ چیتھڑے ٹکڑے کاغذ و کپڑے کے ۔ چھوٹے خط ۔ نام ایک خط کا چھ خطوط مین سے جسکو ابن مقلہ خوشنویس نے وضع کیا ہے ۔

**رقاق** ۔ع۔ باریک روٹی ۔ پھلکا ۔

**رقایق** ۔ع۔ چیزین باریک کنایہ اسرار اور رموز سے ۔

**رقائم** ۔ع۔ جمع رقیمہ بمعنی خط کی ۔

**رقبا** ۔ع۔ جمع رقیب بمعنی نگہبان کی ۔

**رقبہ** ۔ع۔ گردن ۔ بندہ ۔ غلام ۔

**رقبہ** ۔ع۔ وہ زمین جو ندی کنارے ہو ۔ اب مطلق زمین کانونکے متعلق کو کہتے ہین ۔

**رقت** ۔ع۔ نرمی ۔ ملائمت ۔ باریکی ۔ پتلاپن ۔ مجازاً بمعنی رونے کے مستعمل ہے ۔ اور بمعنی اُلفت اور محبت کے بھی آتا ہے ۔

**رقص** ۔ع۔ ناچنا ۔ اور کبھی مراد سیر سے

رقصِ اُصُول۔ ع۔ ایک قسم ناچ کی جسکو
ہندی مین بارہ تال کا ناچ کہتے ہین۔
رقصِ چار پارہ۔ ف۔ } تینون قسمین
رقصِ وانی۔ ف۔ } ہین ناچ کی
رقصِ کجکلاہ۔ ف۔ }
رقصِ مولوی۔ ف۔ } دونون قسمین ہین
رقصِ مُلّا۔ ف۔ } ناچ کی اور رندون
کی اصطلاح مین کنایہ حرکت جماع سے۔
رقطا۔ ع۔ ہر چیز مؤنث جسپر سیاہ اور سفید
نقطے ہون۔ اور نام ایک صنعت کا جسمین
ایک حرف نقطہ دار اور ایک حرف بے نقطہ کا ہو
رُقعہ۔ ع۔ پیوند۔ چیتھڑا۔ خط۔ چٹھی۔
رَقم۔ ع۔ لکھنا۔ مُہر کرنا۔ حرفون پر نقطہ لگانا
کپڑیکا دھاری دار بُننا۔
رَقَم۔ ع۔ خط لکھا ہوا۔ زمانہ کی سختی۔
رقمِ اول۔ ع۔ کنایہ نور محمدی یا عرش سے
رُقود۔ ع۔ خواب کرنا۔ سونا۔ اور جمع راقد
بمعنی سونیوالے کی۔
رُقوم۔ ع۔ جمع رقم کی۔
رقیب۔ ع۔ پاسبان۔ نگہبان۔ دربان۔
اور وہ دو شخص جو ایک معشوق پر عاشق
ہون ہر ایک دوسرے کا رقیب کہلاتا ہو
اسلیے کہ ہر ایک دوسرے سے معشوق کی
نگہبانی اور حفاظت اور بچاؤ کرتا ہو۔
رقیبانِ راز۔ ف۔ کنایہ انبیا و اولیا سے
رقیبانِ شب۔ ف۔ چوکیدار۔ پاسبان
رقیت۔ ع۔ بندگی کرنا۔ غلامی کرنا۔
رقیق۔ ع۔ پتلا۔ باریک۔
رقیمہ۔ ع۔ لکھی ہوئی شے۔ خط۔
رُقیہ۔ ع۔ سحر۔ جادو۔ افسون۔ منتر۔
رُقیّہ۔ ع۔ نام رسولخدا صلعم کی دختر کا۔

## فصل را۔ مع کاف عربی

رکاب۔ ع۔ سواری کے اونٹ۔ حلقہ
لوہے کا جو گھوڑے کی زین پر باندھتے ہین اور
بروقت سواری کے پانون اُسمین رہتے ہین
رکاب۔ ف۔ لمبا پیالہ ہشت پہلو اور بعضون
نے لکھا ہو کہ بمعنی پیالہ دراز بطریق مجاز کے
ہو در حقیقت بمعنی چھوٹی کشتی کے ہو۔
رکابدار۔ ف۔ وہ شخص جو رکاب پکڑکے
اپنے آقا کو گھوڑے پر سوار کرائے اور اصطلاح
مین وہ شخص جو رنگ برنگ کے کھانے پکائے
اور طرح بطرح کے حلوے اور مربّے وغیرہ بنائے
رکابی۔ ف۔ منسوب طرف رکاب کے
بمعنی چھوٹا طباق۔ پیالہ شراب کا۔
رکاز۔ ع۔ خزانہ جو زمین مین گڑا ہو۔
رکاکت۔ ع۔ سستی۔ ضعیفی۔ باریکی
اور بمعنی بیعزتی کے بھی ہے۔
رُکبہ۔ ع۔ زانو۔ گھٹنا۔
رکض۔ ع۔ گھوڑے کو سواری مین ایڑ لگانا
تاکہ وہ دوڑے۔ تھوڑا دوڑانا۔
رُکن۔ ع۔ خویش۔ قریب۔ جانب قوی
اور جزو اعظم ہر شے کا۔ قوت۔ دیوار کا کونہ
کنارہ پہاڑ کا۔ ستون۔ کھنبا۔
رکناباد۔ ف۔ نام ایک سیرگاہ کا شیراز مین
رکنِ حطیم۔ ع۔ } کعبہ شریف کے دو
رکنِ یمانی۔ ع۔ } رکنون کا نام۔
رکنی۔ ف۔ زر خالص۔
رکوب۔ ع۔ سوار ہونا۔
رکوب۔ ع۔ مرد بہت سواری کرنیوالا
چوپایہ جو لائق سواری کے ہو۔
رکون۔ ع۔ آرام کرنا۔ کسی چیز کی طرف
رغبت کرنا۔ چین سے بیٹھنا۔
رکوہ۔ ع۔ چمڑیکا ڈول۔
رکیب۔ ع۔ رکاب۔ آلہ رکاب کا۔
رکیدن۔ ف۔ غصے مین آپ ہی آپ
چپکے چپکے بڑبڑانا۔
رکیک۔ ع۔ سست۔ ضعیف۔ باریک
حقیر۔ بیعزت۔ بے غیرت۔ بیحیا۔
رکین۔ ع۔ محکم۔ استوار۔ مضبوط۔ وہ شخص
جو آہستہ اور بھاری بھرکم ہو۔
رکیہ۔ ع۔ کنوان۔ ندی۔
رکی۔ ع۔ جمع رکیہ کی۔ کنوین۔ ندیان۔

## فصل را مع کاف فارسی

رگ۔ ف۔ نس۔ ناری۔
رگ بند۔ ف۔ عربی جبیرہ۔ ہندی ٹپّی

اسکے باندھنے سے خون رُک جاتا ہے۔
**رَگِ جان**۔ ف۔ شریان اور یہ وہ رگ ہے جو دلسے تعلق رکھتی ہے اسکے کٹنے سے فوراً آدمی مرجاتا ہے۔
**رَگِ رُستنی**۔ ف۔ کنایہ قوت نامیہ سے
**رَگ زَن**۔ ف۔ فصاد۔ رگ کھولنے والا
**رَگ گفتن**۔ ف۔ سستی کرنا۔
**رَگِ گردن**۔ ف۔ غرور۔ سرکشی۔

## فصل را مع میم

**رَم**۔ ع۔ بھاگنا۔
**رَم**۔ ع۔ بغیر تشدید کے۔ بھاگنا اور بمعنی گھوڑوں اور بکریوں کے گلے کے بھی ہے ظاہرا ان معنوں مین مخفف (رمہ) کا نام ایک جنگل اور صحرا کا۔ اور بمعنی وحشت
**رِماح**۔ ع۔ جمع رُمح بمعنی نیزہ کی۔
**رُمّاح**۔ ع۔ برچھی والے۔ برچھی بنانیوالے
**رِماح**۔ ع۔ برچھیت کامل۔
**رَماد**۔ ع۔ راکھ۔ خاکستر۔
**رَمّاعہ**۔ ع۔ سر کا وہ مقام جو بچپنے مین نرم ہوتا اور لپکتا ہے ہندی تالو۔
**رَماک**۔ ع۔ کشتی کے بادبان۔
**رِمال**۔ ع۔ جمع رَمل بمعنی ریت اور بالو کی۔
**رُمّان**۔ ع۔ انار جو میوہ مشہور ہے۔
**رَمانیدن**۔ ف۔ بھگانا۔
**رَمانیہ**۔ ع۔ تیر اندازی کرنا۔
**رَمائِم**۔ ع۔ جمع رمیمہ بمعنی بوسیدہ کہنہ کی
**رُمح**۔ ع۔ نیزہ۔ بھالا۔
**رَمَد**۔ ع۔ بیماری آنکھ کی ہے۔ سُرخ ہوجانا آنکھ کی سفیدیکا اور اکثر اس مرض مین درد بشدت آنکھ مین ہوتا ہے اور پانی بہتا ہے
**رَمز**۔ ع۔ اشارہ کرنا۔ کنایہ۔ پوشیدگی۔
**رَمِش**۔ ف۔ بھاگنا۔
**رَمس**۔ ع۔ خاک گور۔ مردہ کا دفن کرنا
**رَمَص**۔ ع۔ سفید کیچڑ جو آنکھ کے کوئے مین جمع ہو اور جو بہنے لگے وہ غَمَص ہے۔
**رَمضان**۔ ع۔ نام نوین مہینے قمری کا جسمین مسلمان روزے رکھتے ہین۔ اور یہ لفظ ماخوذ ہے رَمَض سے جسکے معنے جلانے کے ہین چونکہ یہ مہینا بسبب روزے رکھنے کے گناہونکو جلا دیتا ہے اسلیے یہ نام ہوا۔
**رَمَق**۔ ع۔ بقیہ جان۔ تھوڑیسی جان۔
**رَمکہ**۔ ع۔ گھوڑی۔ مادۂ اسپ۔
**رَمل**۔ ع۔ ریگ۔ بالو۔ نام ایک علم کا جس سے احوال گذشتہ اور آیندہ بشرط کامل ہونیکے معلوم ہوجاتا ہے۔
**رَمَل**۔ ع۔ نام ایک بحر کا ہے انیس بحر دن عروض سے۔
**رَمنہ**۔ ف۔ چراگاہ۔ وہ مقام جہان ہرن وغیرہ چرتے پھرتے ہین۔
**رُموز**۔ ع۔ جمع ہے رمز کی۔
**رَمَہ**۔ ف۔ ریوڑ بکریوں کا۔
**رَمی**۔ ع۔ پھینکنا۔ تیر مارنا۔ تہمت لگانا گالی دینا۔ زیادہ کرنا۔
**رَمیدن**۔ ف۔ بھاگنا۔ وحشت کرکے بھاگ جانا۔
**رَمیم**۔ ع۔ بوسیدہ۔ کہنہ۔ پرانا۔
**رَمیہ**۔ ع۔ ایک مرتبہ تیر مارنا۔

## فصل را۔ مع نون

**رَن**۔ ف۔ محنت۔ مشقت۔ ظاہراً یہ لفظ مخفف رنج کا ہے۔
**رَنج**۔ ف۔ تکلیف۔ دُکھ۔
**رنجانیدن**۔ دُکھ دینا۔ خفا کرنا۔
**رنجش**۔ ف۔ رنج۔ دکھ۔
**رَنجور**۔ ف۔ بیمار۔ روگی۔ اصل اسکی رنج ور تھی جیسے مزدور کی اصل مزدور۔
**رَنجہ**۔ ف۔ تکلیف۔ دکھ۔ رنج۔
**رَنجیدن**۔ ف۔ آزردہ ہونا۔
**رِند**۔ ف۔ وہ منکر جسکا انکار شرعی باتون سے از روے عقلمندی کے ہو نہ بسبب جہالت کے۔
**رَندہ**۔ ف۔ لے بھاگنا۔ چرانا۔ گرد خاک لکڑی کی چھیلن جو رندہ سے نکلے اور بمعنی خوشبو کے بھی آیا ہے۔
**رِندانہ کرد**۔ ف۔ یعنی رندونکی طرح کا کام کیا۔

رَندِش - ف - چھیلن - وہ ریزے لکڑی یا تانبے وغیرہ کے جو چھیلنے سے گرتے ہین -

رَندہ - ف - ایک اوزار ہو جس سے بڑھئی تختہ وغیرہ لکڑی کے صاف کرتے ہین -

رَنگ - ف - اس لفظ کے معنی ۳۴ ہین ۱- لون یعنی رنگ - ۲- حصہ و نصیب - ۳- عیب و شرم - ۴- رنج و محنت - ۵- قوت و توانائی - ۶- جان - ۷- زبردستی و نٹ - ۸- مال و زر - ۹- نفع و فائدہ - ۱۰- فقیرونکی گدڑی - ۱۱- طرز و روش ۱۲- پہاڑی بکرا و بیل - ۱۳- مکر و حیلہ - ۱۴- زمین سے اُگنا - ۱۵- خوبی - ۱۶- خوشی و تندرستی - ۱۷- شرمندگی و شرم - ۱۸- خون ۱۹- رونق و لطافت - ۲۰- تھوڑی پونجی ۲۱- سونا چاندی - ۲۲- چوری - ۲۳- جوا اور جوے کا روپیہ ۲۴- صاحب و حاکم - ۲۵- باپ - ۲۶- امون ۲۷- نقطہ - ۲۸- عمدہ کام کرنیوالا - ۲۹- جھانجھ ۳۰- غصہ و غضب - ۳۱- ابریشم - ۳۲- خیانت - ۳۳- مال و اسباب - ۳۴- مثل و مانند -

رنگ آمیز - ف - نقاش - مصور -

رنگ بَست - ف - وہ رنگ جو ہمیشہ پائدار اور مضبوط اور برقرار اور بے تغیر ہو -

رنگ بر رُو شکستن - ف - چہرے کے رنگ کا زرد ہو جانا غیرت اور شرم یا خوف سے -

رنگ بر روے کار آوردن - ف - کسی کام کو نہایت رونق دینا -

رنگ بر آب ریختن - ف - فکر کرکے

رنگ بر آب زدن - ف - کوئی تازہ منصوبہ کسی کام مین پیدا کرنا -

رَنگ دادن - ف - متغیر ہونا -

رَنگرِز - ف - کپڑونکا رنگنے والا - اور اس معنی مین رنگریز غلط ہو -

رَنگریز - ف - بمعنی نقاش اور مصور اور معمار کے صحیح ہو نہ بمعنی کپڑا رنگنے والے کے -

رَنگ ریختن - ف - عمارت کی نیو ڈالنا اور کسی کام کی بنیاد قائم کرنا -

رَنگ زِندہ - ف - کنایہ سبز رنگ سے -

رنگ کردن - ف - دغا کرنا - فریب دینا

رنگ گرفتن - ف - متغیر ہونا -

رنگ نہ بستن - ف - فائدہ نہ اُٹھانا - کام کا بعوض بننے کے بگڑ جانا -

رَنگین - ف - رنگا ہوا -

رُنُوْد - ف - جمع رند کی - یہ جمع بطور تصرف فارسیان عربی دان کے ہو -

## فصل را - مع واو

رُو - ف - منھ - رُخ - چہرہ - وجہ - سبب -

رُو انداختن - ف - سوال کرنا - عاجزی کرنا - گڑگڑانا -

رُو از سنگ داشتن - ف - بیحیا ہونا -

رُو آوردن - ف - متوجہ ہونا -

رَوَابِط - ع - جمع رابطہ کی - باندھنے والی چیزین - اسباب - علاقے -

رُوات - ع - جمع راوی کی - بات کے نقل کرنیوالے - پانی بھرنے والے - اور راوی بمعنی ساقی کے بھی آیا ہو -

رَواج - ع - مقبول بازار - عام دستور اور حرف اول کے کسرہ سے تصرف فارسیونکا ہو -

رَواح - ع - عصر اور مغرب کے درمیان کا وقت - قریب شام -

رَواحِل - ع - جمع راحلہ کی - سواریان -

رَوا داشتن - ف - جائز رکھنا -

رَوازِن - ع - جمع روزن کی - روشندان کھڑکیان - سوراخ ہر چیز کے -

رَواشِن - ع - جمع روشن کی - روشندان عمارت کے -

رَوافِض - ع - جمع رافضی کی اور رافضی منسوب طرف رافضہ کے اور رافضہ - وہ گروہ لشکر کا جو اپنے سردار کو چھوڑ دے -

رِواق - ع - چھجہ مکان کا -

رِواقِ مسیح - ع - کنایہ چوتھے آسمان سے -

رِواقیان - ع - حکماے اشراقین جو اپنی صفائی دل اور مکاشفہ سے لوگونکے دلونکا حال معلوم کرلیتے تھے - اور بعضے کہتے ہین کہ ان حکیمونکو رواقیان اسلیے کہتے ہین کہ اپنے کوٹھے کے برآمدے پر بیٹھ کر بیمارونکا معالجہ کرتے تھے احتیاج نبض دیکھنے کی انکو نہ تھی

رَوَان ۔ ف ۔ فی الحال ۔ فوراً ۔ جلد ۔ جو چیز
کہ مثل پانی کے ہوا در جاری ۔ بہتا ہوا ۔
جانے والا ۔ روح ۔ جان ۔ نفس ناطقہ اور
رُوان حرف اول کے ضمہ سے بمعنی روح
غلط مشہور ہی ۔
رِوَایت ۔ ع ۔ کسی کی بات نقل کرنا کسیکی
بات دُہرانا ۔
رَوَائی ۔ ف ۔ رواج ۔ رونق حاجت کا
برآنا ۔ مطلب کا ہو جانا ۔
رَوَائِح ۔ ع ۔ جمع رایحہ بمعنی خوشبو کی ۔
رُوبان ۔ ع ۔ جھاڑو دینے والا ۔ اور
جھاڑتا ہوا ۔
رُوباہ ۔ ف ۔ لومڑی مشہور جانور ہی ۔
رُوباہ بازی ۔ ف ۔ مکر فریب ۔ دغابازی
رُوباہ زرد ۔ ف ۔ کنایہ آفتاب سے ۔
رُوبچیزے انداختن ۔ ف ۔ کسی چیز کیطرف
متوجہ ہونا ۔
رُوبدیوار ۔ ف ۔ کنایہ حیران سے ۔
رُوبرُو ۔ ف ۔ سامنے ۔
رُوبکار ۔ ف ۔ سامنا ۔ مجازاً وہ کاغذ جسمین
فیصلہ لکھا جاوے حاکم کے روبرو ۔
رُوبہ ۔ ف ۔ لومڑی ۔
رُوبیدن ۔ ف ۔ جھاڑو دینا ۔ جھاڑنا ۔
رُوپوش ۔ ف ۔ چھپا ہوا ۔ جو شخص کہ کسی آڑ
مین چھپ جائے ۔ نقاب ۔ برقع ۔

رَوث ۔ ع ۔ سرگین ۔ گوہ ۔ گوبر ۔
رُوح ۔ ع ۔ جان ۔ بولنا ۔ رحمت ۔ قرآن
نام حضرت عیسیٰ کا ۔ نام حضرت جبرئیل کا ۔
رَوح ۔ ع ۔ آسایش ۔ فرحت ۔ تازگی ۔ خنکی ۔
ٹھنڈی ہوا ۔ خوشبو ۔
رُوحانی ۔ ع ۔ منسوب طرف روح کے ۔
رَوحانی ۔ ع ۔ منسوب طرف رَوح کے رُوح
اور رَوح مین بحالت نسبت الف اور نون
زائد آتا ہی ۔
رُوحانیان ۔ ع ۔ فرشتے اور جن ۔
رَوحات ۔ ع ۔ آسائشین ۔ خوشیان
ٹھنڈی ہوائین ۔ خوشبوئین ۔
رُوح المعظم ۔ ع ۔ } نام ہی حضرت جبرئیل
رُوح الامین ۔ ع ۔ } فرشتہ مقرب کا ۔
رُوح القدس ۔ ع ۔ وہ روح جو حضرت
عیسیٰ پر نازل ہوئی تھی ۔ حضرت جبرئیل ۔
رُوح اللہ ۔ ع ۔ حضرت عیسیٰ ۔
رُوح توتیا ۔ ف ۔ جست جو ایک دھات
مشہور ہی اسکو جلاکر آنکھ مین بطور سرمہ لگاتے
ہین ۔ اور بمعنی شراب کے بھی آیا ہی ۔
رُوح حیوانی ۔ ف ۔ وہ روح جس سے زندگی
قائم رہتی ہی اور اسکا مقام دل ہی ۔
رُوحِ طبعی ۔ ع ۔ وہ روح جس سے قوت
قائم رہتی ہو اور اعضا بڑھتے ہین اور ہر عضو کو
اُسکے سبب سے غذا پہونچتی ہی اُسکا مقام جگر ہی

رُوحِ مجرّد ۔ ع ۔ مطلق روح ۔ اور کنایہ حضرت
عیسیٰ اور حضرت جبرئیل سے ۔
رُوحِ مکرّم ۔ ع ۔ جبرئیل علیہ السلام ۔
رُوحِ نفسانی ۔ ع ۔ وہ روح جس سے قوت
حس و حرکت کی قائم رہتی ہی اور آدمی بولتا ہی
رُوحِ نباتی ۔ ع ۔ نباتات کی روح ۔
رُوخ ۔ ف ۔ ایک لمبی گھاس ہوتی ہی جسمین پھل
اور پتا نہین ہوتا اور اُس سے بوریا بنتے ہین ۔
رُود ۔ ف ۔ جو نہر کہ جاری ہو ۔ ندی نالا ۔
نام ایک باجہ کا ۔ بکری وغیرہ کا رودہ ۔
کمان کا رودہ ۔ تانت ۔ اور رود بمعنی
فرزند کے بھی آیا ہی ۔
رُوداد ۔ ف ۔ کیفیت ۔ حال ۔
رُودادن ۔ ف ۔ توجہ کرنا ۔ حاصل ہونا ۔
واقع ہونا ۔ ظاہر ہونا ۔
رُودبار ۔ ف ۔ جہانپر بہت نہرین جاری
ہون ۔ آب جاری کی جاے نشیب ۔ نام ایک
شہر کا درمیان گیلان اور قزوین کے ۔
رُودخانہ ۔ ف ۔ وہ زمین جسپر سیلاب پانی
کا جاری ہو ۔ جاے رود ۔
رُودخیز ۔ ف ۔ سیلاب ۔ موج ۔
رُودخیزان ۔ ف ۔ جمع رودخیز بمعنی موج کی
اور سکندر نامہ مین ایک مقام پر مراد فوج سے
رُودکی ۔ ف ۔ نام ایک شاعر کا جو عہد غزنوی فارسی
ہر یہ باشندہ رُودک کا تھا جو موضع ہی سمرقند مین

رُوْدَہ۔ ت۔ تانت۔ انتڑی۔
رُوز۔ ت۔ دن۔
رُوزِ اُمّید و بیم۔ ت۔ روزِ محشر۔
رُوزِ بازخواست۔ ت۔ روزِ قیامت
روزِ بازار۔ ت۔ رونق۔ گرمی بازار۔ وہ مقام جہان بروز معین آدمی جمع ہو کر آپس مین خرید و فروخت کریں۔
رُوزِ بخش۔ ت۔ روز ازل۔
رُوزِ باران۔ ت۔ روز جمعیت۔
رُوز در محنت گزار۔ ت۔ کنایہ مسافر سے
رُوزِ دیگر۔ ت۔ روزِ قیامت۔
رُوز دیر شدن۔ ت۔ ضائع ہونا روز کا
رُوزِ سیاہ۔ ت۔ روز بد۔ روز ماتم۔
رُوزِ عذر آوری۔ ت۔ روز قیامت
رُوز کور۔ ت۔ بغیر اضافت کے بیخبر نادان
رُوزگار۔ ت۔ زمانہ۔ مجازاً بمعنی مدت فرصت شغل۔ پیشہ۔ نوکری۔
رُوزگاران۔ ت۔ مزید علیہ روزگار کا
رُوز مرّہ۔ ت۔ ہمیشہ۔ ہر روز۔
رَوزَن۔ م ب۔ یہ معرب ہے روزن کا بمعنی سوراخ دیوار۔ سوراخ ہر چیز کا۔ کھڑکی
رُوزنامہ۔ ت۔ م۔ وہ کتاب جس مین ہر روز
رُوزنامچہ۔ ت۔ کا حال لکھا جائے۔
رُوزَہ۔ ت۔ شرعی طور سے تمام دن بھوکا اور پیاسا رہنا۔ برت۔

رُوزہ مریم۔ ت۔ کنایہ خاموشی سے
رُوزِی۔ ت۔ رزق۔
رُوزینہ۔ ت۔ ہر روز کا خرچ جو روز روز کہین سے ملتا رہے۔
رُؤس۔ ع۔ جمع راس بمعنی سر کی۔
رُؤَس۔ ع۔ جمع رئیس بمعنی سردار کی۔
رُوساختن۔ ت۔ شرمندہ ہونا اور بمعنی تصویر کھینچنے کے بھی آیا ہے۔
رُوستا۔ ت۔ قریہ۔ گاؤن۔ اور مخفف رُوستائی بمعنی دہقانی کا۔
رُوستائی۔ ت۔ دہقان۔ گنوار۔
رُوسپی۔ ت۔ فاحشہ اور بدکار عورت
رُو سرکہ کردن۔ ت۔ ناک بھون سکیڑنا چین بچین ہونا۔
رُو سفید۔ ت۔ معزز۔ ممتاز۔ دولتمند
رُو سیاہ۔ ت۔ گنہگار۔ خطاوار۔
رَوِش۔ ت۔ رفتار۔ طرز۔ طریقہ۔ طور ڈھنگ۔ مجازاً باغ کی پٹری۔
رُوش۔ ت۔ واو مجہول سے مخفف روشن کا
رَوْشَن۔ م ب۔ معرب ہے روشن کا۔ چمکتا ہوا۔ عمارت کا روشندان۔
رُوشناس۔ ت۔ مشہور اور معروف شخص جان پہچان۔ خوبصورت۔ خوش قطع۔
رُوشنان۔ ت۔ آسمان کے ستارے۔
رُوشنی۔ ت۔ چمک۔

رَوشن ضمیر۔ ت۔ روشندل۔
رَوشن قیاس۔ ت۔ صاحب عقل۔
رَوشن کتاب۔ ت۔ قرآن مجید۔
رَوض۔ ع۔ جمع روضہ بمعنی باغ کی۔
رَوضَہ۔ ع۔ باغ سبزہ زار۔
رَوضات۔ ع۔ جمع روضہ کی۔
رَوضۂ جاوید۔ ت۔ کنایہ بہشت سے یا ذات باری تعالیٰ سے۔
رُوعانی۔ ع۔ منسوب طرف رُوع بمعنی عقل اور دل کے۔
رَوعَت۔ ع۔ ڈرنا۔ ڈرانا۔ تعجب مین
رَوع۔ ع۔ لانا۔ خوف۔ ڈر۔
رُوع۔ ع۔ عقل۔ دل۔
رَوغن۔ ت۔ تیل۔
رَوغن زبانی۔ ت۔ چرب زبانی۔
رَوغن قاز مالیدن۔ ت۔ خوشامد کرنا فریب دینا۔ دغا کرنا۔
رَؤف۔ ع۔ بڑا مہربان۔
رُو فرسودن۔ ت۔ شرمندہ کرنا۔
رُو فگندن۔ ت۔ عاجزی کرنا۔ گڑگڑانا۔
رُوکش۔ ت۔ شرمندہ کرنے والا۔ اور بمعنی حریف اور مقابل کے بھی آیا ہے۔
رُو کردن۔ ت۔ حاصل ہونا۔ روبرو کرنا۔ توجہ کرنا۔ ظہور کرنا۔
رُوگردانیدن۔ ت۔ نہانا۔ منہ پھیر لینا

**رُوگرفتن**۔ ف۔ منہ چھپانا۔
**رُومال**۔ ف۔ وہ کپڑا جس سے منہ پونچھین۔
**رُوناس**۔ ف۔ مجیٹھ جس سے سرخ رنگ رنگا جاتا ہی۔
**رُونداشتن**۔ ف۔ پیدا ہونا۔
**رَونَق**۔ ف۔ چمک۔ زیبایش۔
**رُونیافتن**۔ ف۔ کسی کی توجہ اور شفقت اپنے حال پر نہ پانا۔
**رُوہینا**۔ ف۔ واو مجہول سے ایک قسم کا فولاد جو جوہردار ہوتا ہی۔
**رُوئیدن**۔ ف۔ اُگنا۔ درخت کا جمنا
**روئین**۔ ف۔ دھات کا۔ کانسے یا پیتل کی کوئی شی بنی ہوئی۔
**روئین تن**۔ ف۔ لقب اسفندیار کا کہتے ہین کہ کسی صاحب کمال کی دعاے یا کسی اور تدبیر سے اُسکے جسم پر کوئی حربہ اثر نکرتا تھا۔
**رُوئین خم**۔ ف۔ سکندرنامہ مین ایک مقام پر مراد نقارہ سے۔
**رُوئین دِز**۔ ف۔ نام ایک قلعہ کا ولایت توران مین کہ ارجاسپ افراسیاب کے پوتے نے جو حاکم اس قلعہ کا تھا گشتاسپ کی بیٹیون یعنی اسفندیار کی بہنونکو بلخ سے لیجاکر اُس قلعہ مین قید کیا تھا اسفندیار نے ہفتخوان کی راہ سے جاکر اس قلعہ کو فتح کیا اور اپنی بہنونکو چھڑا لایا۔

**رُوے**۔ ف۔ واو معروف سے بمعنی منہ۔ چہرہ۔ سبب۔ طاقت۔ آس۔ اُمید۔
**رُوے**۔ ف۔ واو مجہول سے ایک قسم کی دھات ہی جسکو کانسہ کہتے ہین۔
**رَوِی**۔ ع۔ سیراب۔ تازہ اور نام حرف اصلی قافیہ کا جسپر مدار قافیہ ہوتا ہی اور اصل مین یہ لفظ تشدید (یا) سے ہی لیکن عجم کے شاعر بغیر تشدید استعمال کرتے ہین۔
**رُوے آہن**۔ ف۔ کلاہ آہنی یعنی خود۔
**رُویا**۔ ع۔ خواب۔ سپنا۔
**روے بند**۔ ف۔ نقاب۔ برقع۔
**رُوْیَت**۔ ع۔ آنکھ سے دیکھنا۔ جاننا
**رَوِیَّت**۔ ع۔ فکر۔ تامل۔
**رُوے چیزے نداشتن**۔ ف۔ شرمندگی سے سامنے نہ جا سکنا۔
**رُوئداد**۔ ف۔ حال۔ حقیقت۔
**رو بدست**۔ ف۔ کُشتی کے ایک پیچ کا نام اور کنایہ مکر اور فریب سے اور بمعنی طپانچہ یعنی تھپڑ۔
**رو بدستی خوردن**۔ ف۔ فریب کھانا اور طپانچہ یعنی تھپڑ کھانا۔
**رُوے زرد**۔ ف۔ کنایہ شرمندہ اور خوفناک یعنی خوف زدہ سے۔
**رُوَینَز**۔ ف۔ بروزن سوزن۔ مجیٹھ جس سے سرخ رنگ رنگتے ہین۔

**رَوِیَّہ**۔ ع۔ حاجت۔ فکر۔ تامل۔
**رَوِیّہ**۔ ف۔ طریقہ۔ دستور۔

## فصل را۔ مع ہاے ہوز

**رَہ**۔ ف۔ رستہ۔ راہ۔ کرت۔ یعنی مرتبہ و دفعہ و بار۔ قاعدہ۔ قانون۔ آہنگ۔ نغمہ۔
**رہا**۔ ف۔ چھوٹا ہوا۔ آزاد۔ خلاص۔
**رُہاق**۔ ع۔ ابتداے بلوغ۔
**رِہان**۔ ع۔ گرو کرنا۔ شرط کرنا۔ گھوڑا دوڑانے مین شرط بدنا۔ شرطین۔ یہ لفظ جمع اور مصدر دونون آیا ہی۔
**رہاندن**۔ ف۔ چھڑانا۔ رہائی دلانا۔
**رہانیدن**۔ ف۔ قید سے آزاد کرنا۔
**رہ انجام**۔ ف۔ گھوڑا تیز رفتار۔ قاصد۔
**رہ آورد**۔ ف۔ سوغات۔ تحفہ جو مسافر دوسرے شہر کی عمدہ چیز اپنے دوست کے واسطے بطریق ہدیہ لاوے۔
**رہائی**۔ ف۔ چھٹکارا۔
**رُہبان**۔ ع۔ ڈرنا۔ نصاری یا ترسا کا زاہد۔ پادری۔ اور جمع راہب کی بھی ہی جو مشتق رہب بمعنی خوف سے ہی پس راہب وہ شخص جو عذاب خدا سے ڈرتا ہو۔ مگر اطلاق لفظ راہب کا قوم ترسا و نصاری کے عابد اور زاہد اور پرہیزگار پر آتا ہی پس لفظ رُہبان بموجب تحقیق صاحب قاموس مفرد اور جمع دونون ہی۔
**رَہبان**۔ ع۔ خائف۔ ڈرنیوالا۔

**رُہبانیّت**۔ ع۔ قوم ترسا و نصاریٰ کا رسم یعنی جورو نہ کرنا۔ غذائے لطیف نہ کھانا۔ اپنے نفس کو باز رکھنا اُن لذات سے بھی جو شرع مین حلال ہین۔

**رَہبَر**۔ ف۔ ہادی۔ رہنما۔

**رَہَج**۔ ع۔ گرد۔ غبار۔ شور۔ غل۔

**رَہِ جام یافت**۔ ف۔ یعنی کامیاب ہوا

**رَہ داشتن**۔ ف۔ حفاظت۔ راہ انتظار کسی کا کرنا۔ سفر کرنا۔

**رَہزن**۔ ف۔ چور۔ لوٹیرا۔ جو راہ مین مسافر کو لوٹتا ہو۔

**رَہص**۔ ع۔ بیخ۔ جڑ۔ بنیاد۔ دیوار کی نیو۔

**رَہط**۔ ع۔ مردونکا گروہ۔

**رَہَق**۔ ع۔ نزدیک ہونا۔ گمراہ ہونا۔ جھوٹھ بولنا۔ کسی چیز پر گرد کا اس طرح پڑنا کہ وہ چیز چھپ جائے۔ کسی چیز کا معلوم کر لینا۔ حرام اور فساد پر قائم رہنا۔ غرور کرنا۔ بیہوش ہونا۔ ظلم کرنا۔ عیب کرنا۔ دوڑنا۔

**رَہگذر**۔ ف۔ عام راہ۔ سڑک۔ شاہراہ۔ مجازاً بمعنی سبب کے بھی مستعمل ہوتا ہے۔

**رِہمَہ**۔ ع۔ باران نرم۔ مینھ کی پھوہار۔

**رَہن**۔ ع۔ گرو۔ گرو کرنا۔ مال یا زمین کا کسیکے پاس گرو رکھنا۔

**رَہ نشین**۔ ف۔ مراد اُس طبیب سے جو راہ مین بیٹھتا ہو۔

**رَہنما**۔ ف۔ راہ دکھلانیوالا۔ رہبر۔

**رَہو**۔ ع۔ زمین پست و نشیب اور بمعنی بلند جگہ اور زمین بلند کے بھی ہے یہ لغت لغات اضداد سے ہے۔

**رَہوار**۔ ف۔ گھوڑا تیز رفتار۔

**رَہی**۔ ف۔ بندہ۔ غلام۔

**رَہیدن**۔ ف۔ چھوٹنا۔ رہائی پانا۔

**رَہی زادہ**۔ ف۔ غلام زادہ۔

**رَہین**۔ ع۔ وہ چیز جو گرو رکھی ہوئی ہو۔

## فصل را۔ مع یائے تحتانی

**رَیّ**۔ ع۔ سیراب کرنا۔

**رَے**۔ ف۔ نام ایک شہر کا۔

**رِیا**۔ ع۔ ظاہرداری دلمین جو بات ہو اسکے برخلاف کام کرنا لوگونکے دکھانیکو۔

**رِیاح**۔ ع۔ جمع ریح کی۔ ہوائین آندھیان

**رَیاحین**۔ ع۔ جمع ریحان کی۔ نباتات پھول خوشبودار۔

**رِیاست**۔ ع۔ سرداری۔

**رِیاض**۔ ع۔ جمع روضہ بمعنی باغ کی۔

**رِیاضت**۔ ع۔ محنت کرنا۔ مشقت کرنا۔ رنج اور تکلیف کھینچنا۔ زاہدداری۔ نفس کشی اور طبیبوں کی اصطلاح مین وہ حرکت جو اپنی خواہش اور ارادہ سے کرین جسمین سانس پھول جائے اور دم چڑھنے لگے مثل ڈنڑ کرنے اور مگدر ہلانیکے۔ گھوڑون کو سکھانا اور آراستہ کرنا واسطے سواری کے۔

**رِیاضی**۔ ع۔ حکمت کی تین قسمون طبعی۔ ریاضی۔ الٰہی مین سے یہ ایک قسم ہے اور اس ریاضی مین اُن اُمور سے بحث کیجاتی ہے جو فقط وجود خارجی مین محتاج مادہ کے ہین جسطرح مقدار اور عدد خاص کہ مادیات مین پائے جاتے ہین نہ مطلق عدد۔ اور اقسام علم ریاضی کے یہ ہین۔ علم ہندسہ۔ علم حساب۔ علم نجوم علم موسیقی۔ علم مناظر و مرایا۔ علم جبر و مقابلہ علم جر اثقال۔

**رِیاکار**۔ ف۔ فریبی۔ مکار۔ منافق۔

**رَیّان**۔ ع۔ سیراب۔ تروتازہ۔

**رَیب**۔ ع۔ شک۔ گمان

**رَیب المنون**۔ ع۔ زمانے کے حادثے

**رَیباری**۔ ف۔ سانڈنی سوار۔

**رِیبت**۔ ع۔ گمان۔ شک۔ تہمت۔ اور وہ چیز جو شک مین ڈالے۔

**ریچار**۔ ف۔ / **ریچال**۔ ف۔ / **ریچالہ**۔ ف۔ } آچار۔ اچار۔

**ریح**۔ ع۔ مطلق بو خواہ خوشبو ہو خواہ بدبو وہ ہوا جو دنیا مین چلتی ہے۔ وہ ہوا جو پیٹ مین گھومتی ہے۔ وہ ہوا جس کے خلل سے جسم کے جوڑون مین درد پیدا ہوتا ہے۔

**ریحان**۔ ع۔ نام ایک خط مشہور کا۔ روئیدگی

سبزہ۔ ناز بو جو ایک قسم کا پھول ہی ہر گھاس
خوشبو دار۔ ہر پھول سوائے گلاب کے
پھول کے۔ کبھی مجازاً بمعنی شراب کے بھی آتا ہی
ریحانہ۔ ف۔ وہ چیز جسمین ریحان بو وین
ریحانی۔ ف۔ ایک طرح کی شراب جو پتلی اور
سبز رنگ اور خوشبو اور نہایت صاف ہوتی
ہی اور ایک قسم کا خوشبو دار تنباکو پینے کا۔
ریخ۔ ف۔ پتلا گوہ انسان یا حیوان کا۔
ریختن۔ ف۔ ڈالنا۔ بہانا۔
ریختن صفرائے خورشیدہ۔ ف۔ یعنی دور
کر دینا کینہ کی آگ کا۔
ریختہ پا۔ ف۔ تیز قدم گھوڑا خوبصورت
ریختہ دم۔ ف۔ وہ تلوار یا چھری جسکی دھار
سخت چیز پر پڑنے سے کر گئی ہو۔
ریختہ گر۔ ف۔ قالب مین ڈھال کر برتن
بنانیوالا۔
ریدن۔ ف۔ ہگنا۔
ریزان۔ ف۔ ڈالتا ہوا۔ گراتا ہوا۔
ریزش۔ ف۔ ڈالنا۔ گرانا۔
ریزہ۔ ف۔ ٹکڑا۔ ریزہ۔
ریزہ خوانی۔ ف۔ گنگری کے ساتھ گانا۔
ریزہ سرائی۔ ف۔ نغمہ سرائی۔ گانا۔
ریزہ کاری۔ ف۔ مہین کام کرنا۔
ریستن۔ ف۔ حوض یا کنوین کے اندر اترنا
بل دینا۔ توجہ کرنا۔ ہگنا۔ پاخانہ پھرنا۔

ریسمان۔ ف۔ سوت۔ ڈورا۔ رسی۔
ریسمان باز۔ ف۔ بازیگر۔ نٹ۔
ریسمان بازی۔ ف۔ بازیگری تماشا
جو نٹ کرتے ہین۔
ریسمان دراز کردن۔ ف۔ مہلت دینا
دوسرے کو خود مختار کر دینا۔
ریسیدن۔ ف۔ کاتنا۔
ریش۔ ع۔ یائے معروف سے پرند جانورون
کے پر۔ عمدہ لباس۔ معاش کی فراخی۔
ریش۔ ف۔ یائے معروف سے ڈاڑھی۔
ریش۔ ف۔ یائے مجہول سے۔ زخم۔ زخمی۔
ریش بابا۔ ف۔ ایک قسم انگور کی۔
ریش پرباد۔ ف۔ تکبر۔ غرور۔
ریش پنبژ۔ ف۔ یائے مجہول سے اور آخر مین
زائے عجمہ وہ زخم جو بغیر چاک کیے اچھا ہو۔
ریشخند۔ ف۔ ہنسی۔ دل لگی۔ مسخر۔ کسی کو
مسخرہ بنانا۔
ریش قاضی۔ ف۔ روئی ڈاٹ جو
شراب کے شیشہ کے منہ مین دیتے ہین۔ وہ
کپڑا صافی کا جسمین شراب چھانتے ہین وہ
کپڑا جو شیشہ شراب کے منہ پر باندھتے ہین۔
ریش گاو۔ ف۔ احمق۔ نادان۔ مسخرہ
خام طمع۔ لالچی۔
ریش گاوی۔ ف۔ حماقت۔ بیوقوفی۔
ریشمال۔ ف۔ بے غیرت۔ دیوث۔

وہ شخص جو اپنی جورو کی ناجائز کمائی کھائے۔
ریشمالی۔ ف۔ بے غیرتی۔ دیوثی۔
ریشہ۔ ف۔ درخت کی جڑین جو مہین ہوں
اور بمعنی زلف اور طرۂ دستار کے بھی ہی۔
ریشہ۔ ع۔ یائے معروف سے۔ مرغ کا ایک پر
ریطہ۔ ع۔ ایک پٹی چادر۔
ریع۔ ع۔ کھیتی کی زیادتی۔ نفع جو کھیتی سے
حاصل ہو۔ محصول کھیتی کا۔
ریعان۔ ع۔ شروع ہر چیز کا۔ نوجوانی۔
ریق۔ ع۔ تھوک۔ ناشتا۔ یعنی نہار۔
ریگ۔ ف۔ بالو۔ ریت۔ اور کبھی مراد رمل
سے جو علم معروف ہی۔
ریگ بوم۔ ف۔ بغیر اضافت کے ریگستان
ریگ ریختن۔ ف۔ خراب کرنا۔
ریگ شو۔ ف۔ نیارہ دھونیوالا۔ نیاریا
ریم۔ ف۔ میل خواہ جسم کی خواہ کپڑے کی۔
پیپ جو پھوڑے سے نکلتی ہی۔ کثافت
لوہے یا چاندی وغیرہ کی۔
ریم آہن۔ ف۔ لوہے کی میل جو آگ مین
نکلتی ہی۔
ریمگین۔ ف۔ میلا کچیلا۔ چرک آلود۔
ریمن۔ ف۔ میلا۔ چرک آلود۔ سرکش
مکار۔ بدنفس۔ خراب۔
ریمیا۔ ف۔ بر وزن کیمیا۔ نام ایک علم کا جسکا
کامل جہان چاہے دم بھر مین چلا جاوے

رَیْن ۔ع۔ گناہ کا کسی پر غالب ہوجانا۔
خبیث اور بدنفس ہونا۔
رِیْن ۔ع۔ ایسی جگہ گرنا جہاں سے نکلنا ممکن نہو
رِیو ۔ ف۔ مکر۔ حیلہ۔ فریب۔
رِیوند ۔ ف۔ اا لہ ریوند کا ایک دواے
مسہل بہت مشہور ہے۔
رِیَہ ۔ع۔ فارسی شُش۔ ہندی پھیپھڑا۔
رَئیس ۔ع۔ سردار اور سکندرنامہ مین
ایک مقام پر نام بادشاہ کا۔

## باب زاے معجمہ

### فصل زا مع الف

زَابُل ۔ ف۔ نام ایک شہر کا ولایت
سیستان سے اور نام ایک مقام کا راگ مین۔
زَابُلستان ۔ ف۔ ملک سیستان۔
زَاج ۔ع۔ پھٹکری۔
زَاجِر ۔ع۔ منع کرنیوالا۔ جھڑکنے والا۔
زَاحِف ۔ع۔ وہ تیر جو قریب نشانہ کے
پہونچکر زمین پر پھسلے اور پھر اُچٹ کر نشانہ پر لگے
وہ حیوان جو پیٹ کے بل زمین پر چلے۔ واضح
ہو کہ حیوان چار قسم کے ہوتے ہین۔ (۱) ماشی
جو پیرون سے چلے (۲) طائر جو پرون سے اُڑے
(۳) زاحف جو پیٹ کے بل گھسل کر چلے
(۴) سابح جو پانی مین تیرے۔
زَاحِل ۔ع۔ سرکک جانیوالا زائل ہونیوالا۔

زَاخِر ۔ع۔ وہ دریا جو زور کرکے چڑھتا ہو
اور جسکا پانی کنارون سے باہر بہنے لگتا ہو
یعنی موج مارنیوالا۔
زَاخُل ۔ ف۔ درخت تھوہڑ کا جو کڑوا اور
زہردار ہوتا ہے اور دودھ بھی اُسمین سے
نکلتا ہے عربی مین زَقُّوم کہتے ہین۔
زَاد ۔ع۔ توشہ جو مسافر سفر مین اپنے ساتھ
رکھتے ہین۔ راہ کا خرچ و کھانا وغیرہ۔
زاد ۔ ف۔ جنا۔ پیدا کیا اور بمعنی فرزند اور
بمعنی سن و سال۔
زادبُوم ۔ ف۔ مقلوب لاضافت ہے یعنی
بوم زاد بمعنی اسکے وہ جگہ اور زمین اور مقام
اور وطن جہان آدمی پیدا ہوا ہو۔
زَادہ ۔ ف۔ جنا ہوا۔ اور بمعنی فرزند۔
زَادۂ خاک ۔ ف۔ کنایہ چاندی سونے سے
زادۂ شش روز ۔ ف۔ کنایہ تمام عالم
سے اسلیے کہ حقتعالی نے عرش سے لے کر
تحت الثری تک چھ روز مین پیدا فرمایا ہے
زادِراہ ۔ ف۔ راہ کا خرچ۔ توشہ راہ کا
زادن ۔ ف۔ جننا۔
زار ۔ ف۔ ہر چیز کی انبوہی و زیادتی جیسے
لالہ زار۔ گلزار۔ اور بمعنی ضعیف۔ خوار
نالان۔ عاجزی۔ اندوہ۔ غم۔
زارنالی ۔ ف۔ بیقراری سے رونا عاجزی
سے فریاد کرنا۔

زاری ۔ ف۔ رونا۔ عاجزی کرنا ضعیفی
زاریدن ۔ ف۔ رونا۔
زاغ ۔ ف۔ کوا۔ مشہور پرند ہے۔ کمان کا
گوشہ جو سیاہ سینگ کا دونون طرف کمان
کے گوشون پر لگاتے ہین۔ نام ایک
راگ کا موسیقی سے۔
زَاغ ۔ع۔ صیغہ ماضی کا پھرا۔ جھکا۔ مائل ہوا۔
زاغ پا ۔ ف۔ سرزنش۔ طعنہ۔ نام ایک پرند کا
زاغ شب ۔ ف۔ کنایہ سر کے بالون سے
زاغ کمان ۔ ف۔ کمانکے گوشونکی نوک۔
زاغول ۔ ف۔ واو مجہول سے۔ نام ایک
لوہے کے نوکدار اوزار کا ہندی کدال۔
زاک ۔ ف۔ پھٹکری۔
زال ۔ ف۔ بوڑھی عورت۔ بوڑھا مرد
جسکے بال سب سفید ہوگئے ہون۔ اور نام رستم
کے باپ کا جسکے پیدایشی سب بال سفید تھے۔
زالِ کوفہ ۔ ف۔ لقب ایک بڑھیا کا جو کوفہ
مین رہتی تھی اسی کے گھر کے تنور سے طوفان
نوح نے جوش مارا تھا مگر اُسکو کچھ ضرر نہین پہونچا
زالِ مدائن ۔ ف۔ یہ ایک بڑھیا مدائن مین
تھی کہ اسکی کوٹھری نوشیروان کے مقام نشست
کے پاس تھی کہ اُسکے کھانا پکانیکے دھوین سے
نوشیروانکو بہت تکلیف ہوتی تھی ہرچند نوشیروان
زر کثیر دیتا رہا مگر بڑھیا نے اپنی کوٹھری نہ
بیچی اور نہ بادشاہ نے زبردستی لی۔

زانو - ف - گھٹنا -

زانو بہ کردن - ف - کسی کے پاس نہایت

زانو زدن - ف - } ادب سے بیٹھنا

زانی - ع - حرام کار - زنا کرنیوالا مرد -

زانیہ - ع - زنا کرنیوالی عورت -

زاوی - ع - ریزہ - گوشہ ہر چیز کا -

زاویہ - ع - کنج - کونہ - گوشہ مکان کا
کونہ ہر چیز کا -

زاویۂ قائمہ - ع - شکل اسکی یہ ہے

زاویۂ حادّہ - ع - } شکل یہ ہے
زاویۂ منفرجہ - ع -

زاہد - ع - وہ شخص جو دنیا کی رغبت اور خواہش
نہ رکھے اور سواے خدا کے کسی سے تعلق نہ کرے -

زاہد خشک - ف - وہ زاہد جسکو شوق عبادت
کرنیکا ہو -

زاہر - ع - کھلا ہوا پھول - روشن - بلند -

زائیدگی - ف - پیدایش - پیدا ہونا -

زائیدن - ف - جننا بچہ کا -

زائچہ - ف - جنم پترہ - اور قرعہ پھینک کر جو
رمل کی شکلین رمال لکھتے ہین -

زائد - ع - بڑھا ہوا - حساب سے افزون -

زائر - ع - ملنے والا - زیارت کرنیوالا -

زائل - ع - دور ہونیوالا - جاتا رہنے والا -

## فصل زا - مع باے موحدہ

زُبّ - ع - بچھو کا عضو تناسل - اور یعنی ناک

زُبا - ع - بلند پشتے جنپر سیلاب کا پانی نہ
پہونچ سکے -

زُباب - ع - بڑے چوہے جو سرکش ہون -

زُبابہ - ع - ایک بڑا چوہا سرکش -

زَبّاب - ع - مویز بیچنے والا -

زَباد - ع - نام ایک خوشبو کا جو سفید زردی
ملی ہوئی ہوتی ہے اور یہ جنگلی بلاؤ کے خصیہ کا
عرق ہے گاڑھا مثل شہد کے اور یہ اسکی مستی
ہوتی ہے ہندی مین اسکو مشک بلائی کہتے ہین

زَبان - ف - بولی - اور منھ مین جو زبان ہے

زبان آور - ف - شاعر فصیح صاف زبان

زبان آوری - ف - زبان کی تیزی -

زبان بازی - ف - برابری کرنا خصومت کرنا

زبان بر دیوار مالیدن - ف - قناعت کرنا

زبان بر خاک مالیدن - ف - عاجزی کرنا

زبان بکسے یکے کردن - ف - کسی کے
کلام کی موافقت کرنا -

زبان بہ مسمار دوختن - ف - چپ رہنا -

زبان بہ قفا - ف - گل فرمان - اس پھول
کے پیچھے ایک شے مثل چڑیا کی زبان کے ہوتی
ہے پس اسی سبب سے اسکو نافرمان کہتے ہین
کیونکہ جو شخص حکم بادشاہ کا قبول نہین کرتا ہے
اسکی زبان گدی کیطرف سے باہر کھینچ لیجاتی ہے

زبان بند - ف - وہ تعویذ جو واسطے زبان بندی
دشمنون اور بدگویونکے لکھا جاتا ہے -

زبان بند خرد - ف - کنایہ شراب سے -

زبان بر زبان - ف - وہ شخص جو ابھی کچھ
کہے اور ابھی کچھ اسکے خلاف کہنے لگے -

زبان تر کردن - ف - بات کرنا -

زبان ترازو - ف - کانٹا یعنی وہ ڈوری
وغیرہ جو ترازو کی ڈنڈی کے بیچ مین ہوتا ہے

زباندان - ف - فصیح و بلیغ

زبان دراز - ف - بیہودہ -

زبان درکشیدن - ف - چپ ہو جانی -

زبان دادن - ف - اقرار کرنا - شرط کرنا -

زبان زدہ - ف - مشہور و معروف -

زبان سوختن - ف - بات کرنے سے بالکل
زبان کو بند کر لینا - گفتگو ترک کرنا -

زبان سنگین - ف - گونگا -

زبان فروش - ف - بہت بکنے والا -

زبان گندمی - ف - نرم زبانی -

زبانگیر - ف - جاسوس -

زَبانہ - ف - لپٹ آگ کی شعلہ اور ترازو
کی ڈنڈی کے بیچ کی ڈوری وغیرہ کانٹا -

زَبانی - ف - سرکش لوگ - دوزخ کے نگہبان
اور موکل - یہ جمع زِبنی کی ہے -

زَبانیان - ف - سرکش لوگ - دوزخ کے
دربان فارسی لوگ زبانی کو مفرد استعمال کرتے
ہین اور اسکی جمع بطور فارسی کے الف اور
نون کے ساتھ لاتے ہین جیسے حور کی جمع حوران

زَبانیہ ۔ع۔ موکلان دوزخ۔ دربانان دوزخ۔
زُباۃ ۔ع۔ مزید علیہ زُبیہ کا زمین کے بلند ٹیکرے جنپر سیلاب کا پانی نہ پہونچ سکے۔
زَبَد ۔ع۔ مسکہ۔ جھاگ۔ کف۔
زُبدہ ۔ع۔ مسکہ۔ خلاصہ ہر چیز کا۔ چیدہ
زُبُر ۔ع۔ کتابیتن تحریرین۔ لوہے کے پتر۔ تختیان۔ لوح محفوظ۔
زَبر ۔ع۔ لکھنا عقل۔ توانا مضبوط غصہ سے چیخ کر بولنا۔
زِبر ۔ع۔ کتاب۔
زِبر ۔ف۔ حفظ پڑھنا۔ یا دپڑھنا۔
زَبر ۔ف۔ طاقتور۔ اوپر والا۔
زُبرہ ۔ع۔ لوہے کا پتّر۔ نام ایک ستارۂ روشن کا جو برج اسد کے دوش پر واقع ہو اور سیر گیارھوین منزل ہو چاند کی۔
زِبرہ ۔ع۔ ایک تحریر۔ ایک کتاب۔
زِبرِج ۔ع۔ زور۔ زینت آرایش ہلکا ابر سرخ رنگ کا۔
زَبَرجد ۔ع۔ ایک قسم کا جوہر ہو سبز رنگ زردی مائل مثل زمرد کے۔
زَبردست ۔ف۔ غالب۔ طاقتور۔
زَبردستی ۔ف۔ دھینگا دھینگی کرنا۔
زِبرِقان ۔ع۔ چودھوین رات کا چاند نام ایک صحابی کا۔ وہ شخص جسکی داڑھی بہت کم ہو۔ اور کبھی اس لفظ سے مراد کاغذ سفید بھی ہوتا ہو۔
زِبل ۔ع۔ لید۔ گوبر۔ گوہ۔
زَبل ۔ع۔ زمین کو طاقت دینا اور اچھا کرنا پانس ڈالکر۔
زَبُور ۔ع۔ لکھی ہوئی چیز۔ تحریر۔ اور نام کتاب داؤد علیہ السلام کا۔
زَبُون ۔ف۔ بد۔ بدتر۔ بیوقوف عاجز بیچارہ قیدی۔ اونٹ لات مارنیوالا۔
زَبیب ۔ع۔ مویز یعنی خشک انگور ہندی مین اسکو داکھ کہتے ہین۔
زُبیدہ ۔ع۔ ہارون رشید کی بیوی تہی نہایت بزرگ ہمت اور نیک تھی۔

## فصل زا۔ مع جیم

زُجاج ۔ع۔ شیشہ۔ کانچ۔ وہ چیز جو بصورت قندیل سفید شیشہ کی بنائین۔ اور معنی اُس شیشہ کے بھی آیا ہو جسمین عرق بھرتے ہین
زِہاج ۔ع۔ بہت سے شتر مرغ۔
زَجّاج ۔ع۔ شیشہ بنانیوالا۔ اور لقب علم نحو کے ایک امام کا۔
زَجّاجی ۔ف۔ شیشہ بیچنے والا۔
زُجاجہ ۔ع۔ کانچ۔ شیشہ۔ شیشہ کی قندیل نام ایک گانو کا مصر مین۔
زَجر ۔ع۔ روکنا۔ باز رکھنا۔ منع کرنا۔ مگر فارسی کے محاورہ مین معنی لازم آتا ہو یعنی مار گھڑکی۔ جھڑکی۔
زَجرہ ۔ع۔ آواز بہت کڑی سخت شور صور کی آواز جو قیامت کے دن پھُنکیگا۔
زَجیر ۔ع۔ منع کرنیوالا۔ باز رکھنے والا۔
زَجیّہ ۔ع۔ وہ عورت جسنے ابھی بچہ جنا ہو۔

## فصل زا مع حاے مہملہ

زِحاف ۔ع۔ گرنا ایک حرف کا شعر مین یا حرف کے درمیان سے اور ایسے شعر کو مزاحف کہتے ہین۔
زِحام ۔ع۔ انبوہی۔ بہتایت۔
زَحف ۔ع۔ بچہ کا گھٹنون چلنا حیوان کا بیٹھ کے بل کھسل کر چلنا خطا کرنا تیر کا نشانہ سے۔ تیر کا نشانہ پر لگنا مگر پہلے زمین پر ٹھوکر کھاکے۔ دشمن پر چڑھائی کرنا لشکر کا اکٹھا ہوکے۔
زُحَل ۔ع۔ نام ایک ستارۂ مشہور کا جو ساتوین آسمان پر ہو ہندی مین اس کو سنیچر کہتے ہین اور نحس اکبر ہو۔
زَحم ۔ع۔ زحمت۔ انبوہ۔ تنگی۔
زَحمت ۔ع۔ تکلیف۔ دُکھ۔ رنج۔ تنگی۔ اور مراد لوگونکی کثرت سے۔
زَحیر ۔ع۔ بیماری شکم کی ہو جسمین مروڑا ہوتا ہو آنون لہو کے دست آتے ہین فارسی مین اسکو پیچش کہتے ہین۔ اور عرف مین مجازاً بمعنی ناخوش اور آزردہ کے مستعمل ہو۔

## فصل زا۔ مع خاے معجمہ

زَخ ۔ف۔ شور غل۔ گھنٹہ کی آواز۔

زخارف - ع - جمع ہے زخرفہ کی دنیا کی ظاہری
آرائشین - ملمع کی ہوئی چیزین یعنی وہ چیزین
جنکا ظاہر اچھا ہو اور باطن خراب - وہ باتین
جو اصل مین غلط ہون -
زخّار - ع - دریا موج ارنیوالا جسکا پانی
کنارونسے بہ نکلے مشتق زخر سے جسکے معنے
مین دریا کا لبالب ہونا پانی سے -
زخّار - ف - یہ لفظ فارسی بھی ہے بمعنے
نعرہ مارنیوالا اور شور کرنے والا اسلیے
کہ لفظ زخ فارسی مین بمعنی شور اور آواز سخت
کے ہے پس اس صورت مین یہ لفظ مرکب
ہے لفظ زخ اور کلمہ ار سے -
زخر - ع - بھرجانا دریا کا پانی سے اور بہ نکلنا
پانی کا کنارونسے - لبالب بھرنا کسی چیز کو -
گھنا نکلنا ہری گھاس کا -
زخرف - ع - ظاہری آرائش - ظاہر کی
زیب چیز - خوبی کلام کی جھوٹ ملانے
سے - ظاہر اچھا باطن خراب اور برا -
زینت ظاہری جھوٹی بات کو
زخرفہ - ف - ... کرنا - مکاری - دغا بازی -
رمل کی شکلیں
سڑجانا پوست کا - گھاو
زخم ... - ف - } گہرا گھاو -
زخم ... دار - ف -
زخم درست - ف - کنایہ موت سے -
زخم کوس - ف - بڑا نقارہ -

زخمہ - ع - ساز بجانیکی چیز - مضراب - نقارہ
کی چوب - ڈنکا وغیرہ - اور مصطلحات مین معنی
حرکت جماع کے بھی لکھا ہے -

## فصل زا - مع دال مہملہ

زد - ف - مارا - چوٹ مارنا -
زُدا - ف - صاف کرنیوالا - پاک کرنیوالا -
اور امر بھی بمعنی پاک کر -
زُدودن - ف - زنگ چھڑانا - صیقل کرنا
زد وکوب - ف - مار پیٹ -
زدن - ف - اسکے بہت معنی ہین (۱) مارنا
جیسے تیغ زدن (۲) کھانا - کباب زدن (۳)
پینا - ساغر زدن (۴) کرنا - مشق زدن (۵)
مشابہ ہونا - این رنگ بفلان رنگ میزند (۶)
کھولنا - رگ زدن (۷) ڈالنا - قرعہ زدن
(۸) پھیرنا - عنان زدن (۹) جلانا - آتش زدن
(۱۰) بھڑکنا - شعلہ زدن (۱۱) ملنا - روغن زدن
(۱۲) برپا کرنا - خیمہ زدن (۱۳) لکھنا - نقش زدن
(۱۴) رکھنا - تخت زدن - (۱۵) بچھانا - فرش زدن
(۱۶) پہننا - تاج زدن (۱۷) باندھنا - گرہ زدن
(۱۸) بند کرنا - قفل زدن (۱۹) بجانا - طبل زدن
(۲۰) لینا - بوسہ زدن (۲۱) لوٹنا - راہ زدن
(۲۲) کہنا - حرف زدن (۲۳) گلانا - آبلہ زدن
(۲۴) چھڑکنا - نمک زدن - (۲۵) گرانا -
آب زدن (۲۶) راہ طے کرنا - پا زدن
(۲۷) کاٹنا - ناخن زدن (۲۸) چلانا - قلم زدن
اور سوائے اسکے بھی اور بہت معنی ہین -
زدہ - ف - مارا ہوا - چوٹ کھایا ہوا -

## فصل زا - مع رائے مہملہ

زر - ف - اکثر بمعنی طلا یعنی سونے کے آتا
ہے اور کبھی چاندی اور روپیہ اور نقد پر
بھی اسکا اطلاق کرتے ہین اور بمعنی اشرفی
کے بھی اور بمعنی نہایت بوڑھے کے بھی خواہ عورت
ہو خواہ مرد اور بمعنی زال کے بھی جو رستم پہلوان
کا باپ تھا - اور مخفف زرد کا بھی آیا ہے -
زراب - ف - بمعنی شراب زرد رنگ اور
بمعنی حل کیے ہوے سونیکے بھی آیا ہے -
زرّاد - ع - زرہ بنانیوالا - نام ایک عالم کا -
زرّادخانہ - ف - سلاح خانہ -
زراعت - ع - کھیتی - کھیتی کرنا -
زُرافہ - ع - } شتر گاؤ - پلنگ -
زُرّافہ - ع -
زرافشان شدن - ف - سخاوت کرنا
کسی کی تعریف کرنا -
زرافشان کوس - ف - کنایہ آفتاب سے
زرّاق - ع - مکار - نفاق والا -
زراندودن - ف - سونا چڑھانا - کسی چیز
پر ملمع کرنا -
زراوند - ع - نام ایک دوا کا اور یہ دو قسم
کی ہوتی ہے لمبی کو طویل اور گول کو مدحرج
کہتے ہین -

زَرْ بَاف۔ ف۔ سُنہری۔
زَرْ بَفْت۔ ف۔ کپڑا چاندی اور سونیکے تارون اور سوت سے بُنا ہوا۔
زَرْ پَرَسْت۔ ف۔ روپیہ کا لالچی۔
زَرْ تُشْت۔ ف۔ نام ایک مرد کا جو منوچہر بادشاہ کی نسل سے تھا اور شاگرد فیثاغورث حکیم کا اسنے گشتاسپ بادشاہ کے زمانہ مین نبوت کا دعویٰ کیا اور آتش پرستی کا دین ایجاد کیا مجوس لوگ اسکو پیغمبر جانتے ہین اور جو اسنے ایک کتاب ژند بناکر اپنی امت کو دی تھی اُسکو کتاب آسمانی کہتے ہین۔
زُرَت۔ ع۔ جوار ایک غلہ مشہور ہی۔
زَرِ جَعْفَری۔ ف۔ خالص سونا منسوب ہی جعفر برمکی وزیر سے جسکے حکم سے صاف سونیکا استعمال جاری ہوا تھا۔
زَرِ خُشک۔ ف۔ } خالص سونا۔
زَرِ خَلاص۔ ف۔ }
زَرْد۔ ف۔ پیلا۔ اور کبھی مراد شام سے ہوتی ہی۔
زَرْد۔ ع۔ زرہ بنانا۔ لقمہ کا گلے سے نیچے نکلنا۔ گلا گھونٹنا۔
زُرُد۔ ع۔ بہت کھانا۔ اور بمعنی زرہ
زُرْد۔ ع۔ جوار جو غلہ مشہور ہی۔
زَرْد آب۔ ف۔ پیپ۔ زرد پانی صفرا
زَرْد آلو۔ ف۔ نام ایک مشہور میوہ کا جسکو خشک کرنے کے بعد خوبانی کہتے ہین۔
زَرْد چَشْم۔ ف۔ شکاری مرغ مثل باز اور باشہ اور جُرّہ اور شاہین وغیرہ کے۔
زَرْد چُوب۔ ف۔ ہلدی۔
زَرْد رُخ۔ ف۔ کنایہ عاشق سے۔
زَرِ دَسْت اَفْشار۔ ف۔ نام ایک قسم کے بیش قیمت اور خالص سونیکا جو خسرو پرویز کے خزانہ مین تھا مثل موم کے نرم۔
زَرْ دُشْت۔ ف۔ } یہ دونون نام بھی اُسی زرتشت کے
زَرْ دُہشت۔ ف۔ } ہین جسکی تعریف ابھی گذری۔
زَرْدَک۔ ف۔ گاجر۔
زَرْدُوزی۔ ف۔ چاندی یا سونیکے تارونکا کام۔
زَرِ دَہْہی۔ ف۔ } خالص سونا۔
زَرِ دَہمی۔ ف۔ }
زَرِ سارا۔ ف۔ زر خالص۔
زَرِ سُرْخ۔ ف۔ سونا۔ اشرفی۔
زَرِ سُفید۔ ف۔ چاندی روپیہ۔
زَرِ صَامِت۔ ف۔ اصلی معنی زر خاموش اور مراد اس سے بھی سونا چاندی اشرفی روپیہ مال۔ اور صامت بمقابلہ ناطق یعنی بولنے والے کے ہی پس مال صامت تو زر و نقرہ وغیرہ ہوا اور مال ناطق لونڈی غلام گھوڑا۔ ہاتھی وغیرہ ہی۔
زَرْع۔ ع۔ کھیتی۔ کھیتی کرنا۔
زَرْغُنْب۔ ف۔ ایک قسم کا کپڑا ہوتا ہی جسکو کمخت کہتے ہین۔
زُرْفِین۔ ع۔ دروازہ کا حلقہ یعنی زنجیر
زَرْقا۔ ع۔ وہ عورت جسکی آنکھین سبز اور نیلی ہون۔ اور نام ایک خاص عورت کا عرب سے جو بہت تیز نظر تھی کہتے ہین کہ زرقا ایک دن کی راہ کی دوری سے سوار کو بخوبی دیکھ لیتی تھی۔
زَرْق۔ ع۔ جھوٹ۔ کر۔ نفاق۔ پرندکا بیٹ کرنا۔ گردش آنکھون کی۔ دوا کا ٹپکانا کسی جگہ۔ اندھا ہونا
زُرْق۔ ع۔ نیلی آنکھون والے۔ اندھے بالوکے ٹیلے اور تودے۔ صاف پانی جنمین کدورت نہو۔ یہ جمع اَزرق کی ہی
زَرَق۔ ع۔ کبود چشم ہونا۔ صاف ہونا پانیکا میل سے۔
زُرَّق۔ ع۔ ایک مرغ شکاری [illegible] نام ہے ہندی کہتے ہین باز سفید۔ اور [illegible] اور بمعنی غلہ افشان کہتے ہین۔ زراق اسکو [illegible]
زَرِ قَلْب۔ ف۔ کھوٹ [illegible]
زَرْک۔ ف۔ سونے کے [illegible] رہنا۔
زَرْگَر۔ ف۔ سُنار۔
زَرْگَری۔ ف۔ سُنار کا پیشہ۔
زَرِ گُل۔ ف۔ گلاب کا زیرہ۔

زرِ مغربی - ف - خالص سونا۔ اور مجازاً کنایہ آفتاب سے -

زرنب - ع - نام ایک دوا کا ہندی برہمی اور یہ خوشبودار ہوتی ہو اور بعضے بعضے زعفران کہتے ہین -

زرنباد - ع - نام دوا کا ہندی نرکچور -

زرنگار - ف - وہ چیز جس پر سونے کے نقش بنے ہون -

زرنیخ - ع - ہرتال -

زرود - ع - نام ایک موضع کا کہ مکہ معظمہ کی راہ مین جہان پانی نہین ملتا ہو -

زرہ - ف - چلتا -

زرہ گوش - ف - منافق -

زرین - ف - سونیکا کام کیا ہوا -

زرین بیضہ خور - ف - یوسف زلیخا مین مراد حضرت یوسف کی ٹوپی سے -

زرین درفش - ف - علم زرین -

زا درخت - ف - ترنج کا درخت

زائیدہ سنگ مین مراد سکندر کے تخت سے

زاہچہ - ف - سکندرنامہ مین مراد رحل کی شکل ہے -

زائچہ - ف - سکندرنامہ مین مراد زائچہ ستہ سے -

## فصل زا مع شین معجمہ

زرشت - ف - برا - بھونڈا - بدشکل -

زشتی - ف - برائی - بدشکلی -

## فصل زا مع عین مہملہ

زعاف - ع - وہ زہر جو فوراً ہلاک اور قتل کر ڈالے - ناگہانی موت -

زعاق - ع - شور مزہ - کھاری اور کڑوا پانی جو پی نہ سکین -

زعرور - ع - نام ایک میوہ کا اور بعضے کہتے ہین ایک قسم کا بیر ہو -

زعف - ع - کسی کو اس طرح قتل کرنا کہ وہ اُسی جگہ فوراً مرجائے -

زعفران - ع - کیسر -

زعم - ع - ظن - گمان - ایسی بات کہنا جسکے سچ اور جھوٹ ہونے مین کہنے والا خود متردد ہو - جھوٹ بولنا -

زعم - ع - طمع کرنا - لالچ کرنا -

زعم - ع - ضامن ہونا -

زعیم - ع - ضامن - پیشوا - وکیل - کفیل - رئیس قوم -

## فصل زا مع غین معجمہ

زغال - ع - کوئلہ -

زغل - ع - انکا بچہ کو دودھ پلانا -

زغن - ف - چیل مشہور پرندہ ہو -

زغند - ف - جست - کود پھاند ہرن کی چوکڑی -

زغیر - ع - کتان - ہندی السی -

## فصل زا مع فا

زفاف - دلہن کو دولہا کے گھر روانہ کرنا - دولہا کا دلہن کو پہلی مرتبہ ہم بستر کرنا -

زفان - ف - زبان -

زفانہ - ف - سلگتا ہوا کوئلہ - انگارا -

زفت - ف - درشت - سخت - فربہ - موٹا محکم - مضبوط - تیزمزہ - جو زبان کو کاٹے کسیلی چیز جو کھانے مین گلا پکڑے مثل ہڑ اور بہیڑہ وغیرہ کے -

زفت - ف - بخیل - بدخو - بدمزہ -

زفت - ع - قیر کی ایک قسم کا نام اور یہ درخت صنوبر کا گوند ہو جو سیاہ اور مثل لاہ کے چکنے والا ہوتا ہو اور اسکو کشتی کی درزون پر ملتے ہین تاکہ پانی اندر نہ آئے اور قیر کو قار بھی کہتے ہین -

زفر - ع - سانس کو کھینچ کر بلند کرنا - پانی پلانا یا رکھنا - آواز کا سننا - آگ کا سلگانا اور روشن کرنا -

زفر - ع - بوجھ اسباب مسافر کا -

زفر - ع - مرد دلیر غیور جو درندہ مشہور ہو دریا - نہر بڑے پانی کی بخشش بہت اور زیادہ - بوجھ اٹھانیوالا اونٹ فربہ اور موٹا - لشکر - فوج - آدمیونکا گروہ -

زفیر - ع - سانس کو کھینچنا اور پھر بلند کرنا

سختی۔ بلا۔ گدھے کی پہلی آواز اور اخیر کی آواز
کو شہیق کہتے ہین۔

## فصل زا۔ مع قاف

زِق۔ ع۔ مشک پانی وغیرہ کی۔
زَقُّوم۔ ع۔ درخت تھوہڑ کا اور یہ کڑوا زہر کا
ہوتا ہی اور اسمین سے دودھ نکلتا ہی اور
ایک درخت ہی دوزخ مین جو خوراک
دوزخیون کی ہوگی۔ اور فارسی مین یہ لفظ
بغیر تشدید قاف کے بھی آتا ہی۔
زُقّہ۔ ع۔ وہ دانہ پانی جو پرند جانور مثل کبوتر
کے اپنے گلے سے نکال کے بچہ کو بھراتا ہی
اور وہ دوا جو بچہ کی مان اپنے دودھ مین گھول
کے بچہ کے حلق مین ڈالے۔ اور نام ایک
چھوٹے سے پرند کا۔ اور وہ دوا
مسہل جو نئے بچہ کو بعد پیدا ہونیکے دیتے
ہین اسکو ہندی مین گھُٹی کہتے ہین۔

## فصل زا۔ مع کاف

زَک۔ ع۔ ناطاقتی اور دُبلاپے سے
چھُوٹے چھُوٹے قدم اُٹھانا اور آہستہ آہستہ
زمین پر چلنا۔
زَکَن۔ ف۔ ٹہرا دینا۔ الزام دینا۔
زَکا۔ ع۔ بڑھنا۔ پھولنا۔ زیادہ ہونا۔ عیش
و عشرت کرنا۔
زُکاب۔ ع۔ لکھنے کی سیاہی۔
زُکام۔ ع۔ سردی کی بیماری جسمین ناک
بہتی ہی۔
زَکَرِیّا۔ ع۔ نام ایک پیغمبر علیہ السلام کا۔
زُکْرہ۔ ع۔ شراب کی مشک۔
زَکوٰۃ۔ ع۔ چالیسوان حصہ مال کا جو خدا
کی راہ مین ہر سال دینا مسلمانون پر فرض ہی
اور یہ صدقہ شرعی ہی۔
زَکِیّ۔ ع۔ پاک۔ صاف۔
زَکِیک۔ ع۔ آہستگی کی چال۔
زَکِیدَن۔ ف۔ آپ ہی آپ غصہ اور قہر
سے بڑ بڑانا۔
زُگال۔ ف۔ کوئلہ جو سیاہ ہو۔

## فصل زا۔ مع لام

زَلّات۔ ع۔ لغزشین۔ غلطیان۔
زَلازِل۔ ع۔ زلزلے۔ بھونچال۔ یہ جمع
ہی زلزلہ کی۔
زُلال۔ ع۔ پانی شیرین اور صاف۔
زَلّت۔ ع۔ پھسلنا۔ لغزش۔ مراد ہی
ناپسندیدہ کام سے اور اس لفظ کو بطریق
ادب کے استعمال کرتے ہین جیسے زلّتِ انبیا۔
زِلزال۔ ع۔ ہلانا۔ لرزہ کرنا۔
زَلزلہ۔ ع۔ بھونچال۔ زمین کا لرزنا۔
زُلف۔ ع۔ ایک حصہ رات کا۔ مگر فارسی
لوگ اپنے تصرف سے اس لفظ کو لام کے جزم
سے پڑھتے ہین اور چونکہ رات کالی ہوتی ہی اُس
مناسبت سے مجازاً اس لفظ کے یہ معنی لیتے
ہین یعنی بالونکی لٹ جو کانکے قریب ہوتی ہی
زُلفَت۔ ع۔ درجہ۔ منزلت۔ نزدیکی۔
ٹکڑا رات کا۔ اور فارسی مین کبھی مجازاً بمعنے
دوستی کے آتا ہی۔
زُلفِین۔ ع۔ زنجیر۔
زَلَق۔ ع۔ پھسلنا۔ زمین برابر جسمین گھاس
تک نہو۔ ہاتھ سے انزال کرنا۔
زَلِق۔ ع۔ وہ شخص جسکو جلد غصہ آجائے
اور وہ شخص جو ادخال سے پہلے منزل ہوجائے۔
زَلَل۔ ع۔ لغزش۔ نقصان۔ کجی ترازو کی
جائے لغزش۔
زَلُو۔ ف۔ / زَلُوک۔ ف۔ } جونک۔
زَلّہ۔ ع۔ جھوٹھا کھانا آگے کا بچا ہوا۔
زَلّہ۔ ف۔ جھینگر جو گرمی کی راتون مین
بولا کرتا ہی۔
زَلّہ بَند۔ ف۔ وہ شخص جو جھوٹھا کھانا آگے
کا بچا ہوا دوسرے وقت کے واسطے
رکھے۔
زَلِیخا۔ ف۔ جلیبی مشہور ہی
زَلِیق۔ ع۔ بچہ جو پیدا ہو
معمول سے پہلے نکل پڑے۔

## فصل زا۔ مع میم

زَم۔ ف۔ نام ایک ندی کا ہی شہر مرو مین
زِمام۔ ع۔ مہار اونٹ کی نکیل۔ وہ رسی جو

اونٹ کی نکیل مین دونون طرف باندھتے ہین۔

زمان۔ ع۔ وقت۔ عرصہ۔ زمانہ۔ ساعت
موت۔ عہد۔ فرصت۔ اور جب یہ لفظ بمقابلہ
زمین واقع ہوتا ہو تو بمعنی آسمان ہوتا ہو۔

زمانہ۔ ع۔ وقت۔

زمانیان۔ ف۔ زمانہ کے لوگ جو قدیم نہین
ہین حادث ہین۔

زمانی۔ ف۔ زمانہ۔ نوپیدا۔

زمخشر۔ ع۔ نام ایک قصبہ کا مضافات خوارزم
سے جہان جار اللہ صاحب کشاف پیدا ہوئے تھے

زمخت۔ ف۔ کسیلا مزہ مثل ہڑ وغیرہ کے۔

زمر۔ ع۔ بانسری بجانا۔

زمر۔ ع۔ آدمیون کے متفرق گروہ۔ اور
نام ایک سورۂ قرآنی کا۔

زمرد۔ ف۔ ایک جوہر ہو سبز رنگ بیش قیمت

زمردین۔ ف۔ وہ شئی جسمین رنگ زمرد کا
یعنی سبز پایا جائے۔

مرہ۔ ع۔ جماعت۔ گروہ آدمیونکا۔

۔ ع۔ راگ۔ گیت۔ آہستہ گانا۔

۔ ع۔ ایک کنوان ہو کعبہ کے پاس۔

ن۔ ف۔ جاڑا۔ فصل سرما۔

۔ ع۔ استوار۔ ارادہ۔ قصد۔

من۔ ع۔ زمانہ۔ وقت۔ آفت۔

زمن۔ ع۔ وہ شخص جو ہاتھ پیر سے اپاہج
ہو اور چل پھر نہ سکے۔ اور وہ شخص جو زمانہ کی
آفت اور مصیبت مین مبتلا ہو۔

زمہریر۔ ع۔ سخت سردی جس سے کافرون
پر عذاب کیا جائے گا۔ کرۂ ہوا کا ایک طبقہ جو
نہایت سرد ہو۔

زمی۔ ف۔ مخفف زمین کا۔

زمین۔ ف۔ وہ کرہ جسپر ہم رہتے ہین

زمین۔ ع۔ شل۔ اپاہج۔

زمین دیوار۔ ف۔ نام ایک ورزش کا جسکو
ڈنڈ بیلنا کہتے ہین۔

زمین دوز۔ ف۔ ایک قسم کا خیمہ۔

زمین در زمین۔ ف۔ تمام زمین۔

زمیندار۔ ف۔ کسان۔ مالک زمین۔

زمین زادہ۔ ف۔ خاکی پیدایش۔

زمین کینہ۔ ف۔ بغیر اضافت کے وہ
شخص جو بڑا سخت کینہ والا ہو۔

زمین مردہ۔ ف۔ وہ زمین جو قابل کھیتی
کرنیکے نہو۔

## فصل زا۔ مع نون

زن۔ ف۔ عورت۔ جورو۔

زنا۔ ع۔ حرام کاری غیر منکوحہ عورت سے
صحبت داری کرنا۔

زنّا۔ ع۔ بڑا حرام کاری کرنیوالا۔

زنادقہ۔ ع۔ جمع زندیق بمعنی ملحد کی۔

زنّار۔ ع۔ جنیو یعنی وہ دھاگا جو ہندو لوگ
گلے مین رکھتے ہین۔ اور مجوس وغیرہ کافر
کمر پر باندھتے ہین۔

زنانیر۔ ع۔ جمع زنّار کی اور بمعنی سنگریزے
چھوٹی کنکھیان۔

زن بمرد۔ ف۔ قرم۔ قرمساق۔ بھڑوا۔

زنبق۔ ع۔ ایک پھول نہایت خوشبودار
اور تیز بو۔ بعض محققین کہتے ہین کہ زنبق
معرب ہو چنبہ کا جو پھول مشہور ہو اور بمعنی
چنبیلی کے تیل کے بھی آیا ہو۔

زنبور۔ ع۔ بھڑ جو مشہور ڈنک مارنیوالی
مکھی ہو زنانبیر اسکی جمع ہو۔

زنبورک۔ ت۔ بڑی بندوق اور چھوٹی
توپ جو اونٹ پر بجاتے ہین۔

زنبورہ۔ ف۔ ترکی کھال چھوٹی توپ
نام ایک ساز کا۔

زنبوری۔ ف۔ کبرا سوراخدار مثل جالی کے ٹوٹے
وغیرہ کے۔

زنبیل۔ ع۔ تھیلی۔ جھولی جسمین فقیر لوگ
بھیک مانگ کر چیزین رکھتے ہین۔

زنجار۔ مب۔ معرب زنگار کا۔

زنجبیل۔ ع۔ سونٹھ۔ سوکھی ہوئی ادرک
نام ایک چشمہ کا بہشت مین۔

زنجیر۔ ف۔ کڑیان لوہے کی گتھی ہوئین۔

زنجیر مو۔ ف۔ گھونگھر والے بالون والا۔

زنجیری۔ ف۔ قیدی۔ دیوانہ۔

زنخ۔ ف۔ ٹھوڑی۔ طعنہ۔ بیہودہ۔

زَنخدان - ف - ٹھوڑی اس لفظ مین کلمہ (دان) زائد ہو۔

زَنخ زَدن - ف - بیہودہ گوئی کرنا -

زَن خواستن - ف - عورت کی طلبگاری کرنا - نسبت یا منگنی کرنا -

زَند - ف - نام اُس کتاب کا ہو جو زردشت نے لوگونکو بنا کر دی تھی اور دعویٰ کیا تھا کہ خدا کی طرف سے مجھپر نازل ہوئی ہو اور یہ لفظ بمعنی عظیم اور بزرگ کے بھی آیا ہو -

زَند - ع - بند دست - کلائی کی ہڈی -

زِندان - ف - قید خانہ -

زِندانِ سکندر - ف - نام ایک تہخانہ کا شہر یزد مین کہتے ہین کہ تابوت سکندر کا اُسی تہخانہ مین رکھا ہو -

زِندانیان - ف - قیدی لوگ - بند ہوے

زِندباف - ف - بلبل - قمری - فاختہ -

زَند پیچ - ف - سفید کپڑا کلپ دار -

زَندخوان - ف - بلبل - قمری - فاختہ -

زِندگانی - ف -
زِندگی - ف - } زندگی - جینا -

زَندلاف - ف - بلبل - قمری - فاختہ جو خوش آواز ہو - اور بمعنی قیدی -

زِنده - ف - جیتا ہوا - جاندار - کلان - بزرگ - عظیم - فربہ - موٹا -

زِنده پیل - ف - یعنی بہت بڑا ہاتھی

لقب ایک بزرگ کا جنکا نام شیخ احمد تھا قریہ جام کے رہنے والے -

زِنده دار - ف - بہت جاگنے والا -

زِنده رُود - ف - بڑی ندی - نام ایک بڑی نہر کا اصفہان مین -

زِنده شدن باد - ف - ہوا کا چلنا -

زِندِیق - مب - معرب زندیک کا ہو اور یہ لفظ مرکب ہو زند نام کتاب زردشت اور یاے نسبت اور کاف تصغیر سے جو تحقیر کے معنی دیتا ہو مراد اس لفظ سے بیدین کافر بے ایمان - مُلحد -

زَنگ - ف - گھنٹا - گھنٹا لا ناقوس - نام ملک کا - میل لوہے وغیرہ کا - چاندنی - دھوپ تُند - تیز - پانی - شراب -

زَنگانہ رُود - ف - نام ایک باجہ کا جسکو حبشی بجاتے ہین - نام ایک ندی کا جو شہر زنگان کی طرف سے گذرتی ہو -

زَنگُلہ - ف -
زَنگولہ - ف - } جھانجھ - گھنٹا - نام ایک مقام کا موسیقی مین گھونگھرو جو ناچتے وقت پانونمین پہنتے ہین تا کہ پانونکی دھمک سے آواز نکلے -

زَنگولہ بستن - ف - مرتبہ بلند کا دعویٰ کرنا ولایت مین رسم ہو کہ جب پہلوان لوگ پہلوانی کے کمال پر پہونچتے ہین تو پانون مین گھونگھرو پہنتے ہین -

زَنگہ شاوران - ف - نام ایک بہت بڑے پہلوان ایرانی کا -

زَنگی - ف - ملک زنگ کا حبشی -

زِنہار - ف - پناہ - امان - مہلت - بچاؤ - عہد - پیمان - امانت - خوف - شکوہ - شکایت - پرہیز - حسرت - افسوس - شتاب - جلد - ہوش - آگاہی - اور بمعنی ہرگز کے بھی ہو -

زِنہار خوار - ف - عہد کو توڑ دینے والا -

زِنہار خواہ - ف - پناہ مانگنے والا -

زِنہاری - ف - امان مانگنے والا - وہ شخص جو قول اور عہد کرے - وہ کافر جو مسلمانوں کی پناہ مین آیا ہو -

زَنیق - ع - مُحکم - اُستوار -

زَنیم - ع - وہ شخص جو کسی خاندان سے مشہور ہوا اور اصل مین وہ اُس خاندان سے نہو - وہ شخص جو خسّت اور برائی مین مشہور ہو

## فصل زا - مع واو

زَو - ف - اُس سے - مخفف از او اور بمعنی غلہ افشان مخفف زود بمعنی شتاب اور جا

زَواجِر - ع - موانع - روکنے

زَوّار - ع - بہت زیارت کرنیوا

زُوّار - ع - زیارت کرنیوالے - جمع

زَوال - ع - جاتا رہنا - ایک حال سے دوسرے حال مین ہوجانا - کسی جگہ سے دور ہوجانا -

